# ٹوپی حاصل کرنے کا قاعدہ

اس ٹوپی کا نام طلسماتی ٹوپی یا سلیمانی بھی ہے۔ اس ٹوپی کو جو شخص اپنے سر پر پہن لے۔ اسے دوسرا شخص ہرگز نہیں دیکھ سکتا۔ مگر وہ سب کو دیکھ سکتا ہے۔ بڑے معجزہ کی چیز ہے۔ مجلس میں بیٹھے ہوئے اگر عامل اس کو پہن لے گا۔ تو فوراً سب کی نظروں سے غائب ہو جائے گا۔ دوسرے لوگ دیکھ کر حیران رہ جائیں گے۔ کہ فلاں شخص ابھی ابھی ہمارے پاس بیٹھا ہوا تھا۔ اور ابھی ہمارے دیکھتے ہی دیکھتے کہاں غائب ہو گیا۔ سب لوگ محو حیرت ہو جائیں گے۔ مگر پھر جس دم وہ ٹوپی سر سے اتارے گا۔ تو سب کو نظر آجاویگا۔ لوگ اسے کوئی چھلاوہ سمجھیں گے نہایت ہی حیرانی کا معجزہ ہے۔ اس ٹوپی کے حاصل کرنے کا طریقہ یہ ہے:۔

جس وقت کوئی شخص مرجاوے تو اس کے رشتہ دار اسے جلانے کے لئے جب شمشان کی طرف چلنے لگیں۔

تو عامل کو چاہیئے کہ ان کے ساتھ ساتھ چل پڑے۔ جب وہ مرگھٹ کے پاس جا کر مُردے کو نہلانے لگیں۔ تو ایک طرف کھڑا ہو جاوے جب وہ مُردے کو نہلا کر بعد میں گھڑا توڑیں تو دیکھتا رہے کہ اس گھڑے کا گلا تو نہیں ٹوٹا اگر اس کا گلا ثابت رہ جائے تو جس وقت مُردے کے رشتہ دار مُردے کو اٹھا کر شمشان بھومی میں لے جاویں۔ تو عامل کو چاہیئے کہ ان کے چلے جانے کے بعد اس گلے کو اٹھا کر گھر پر آجاوے۔ اگر گھڑے کا گلا ٹوٹ گیا ہے تو خالی ہاتھ واپس آجاوے اور پھر کسی دوسرے موقع کا منتظر رہے اور اگر ثابت مل جائے تو اسے گھر پر لے آوے۔ مگر اس بات کا خاص خیال رکھے رستے میں کسی سے بات چیت بالکل نہ کرنے پاوے۔ خواہ کوئی کتنا بلاوے۔ مگر وہ چپ چاپ اپنے رستے چلتا جاوے اور سیدھا اپنے مکان پر آ کر کسی سرخ رنگ کے کورے کپڑے میں اس سر کو لپیٹ کر رکھ دیوے بعد میں اسی روز یا اس کے دوسرے روز جنگل جا کر ایک اُلّو کو پکڑ لاوے پھر اس اُلّو اور گھڑے کو لے کر

اور ایک سیر پختہ چنے بھونتے ہوئے ساتھ لے کر باہر
کسی ایسی جگہ پر چلا جاوے۔ جہاں مال مویشی گھاس
وغیرہ چرا کرتے ہیں۔ ایسی چراگاہ میں شام کے وقت
جاوے اور خیال رکھے کہ مویشی جہاں گائیں زیادہ
ان کو دیکھے جب وہ گائیں گھاس وغیرہ چگ کر
شام کو اپنے گھروں کو آنے لگیں تو اس گھڑے کے
گلے کو اپنی داہنی آنکھ پر بطور عینک لگا کر ان گنوؤں
کی طرف دیکھتا رہے۔ جب اس طرح ٹکٹکی باندھ کر ان
گنوؤں کو متواتر چند منٹ تک دیکھے گا۔ تو اس کو ان گنوؤں
میں سے کسی ایک گائے کے دونوں سینگوں کے درمیان
ایک بھوت سا بیٹھا ہوا دکھائی دینے لگا۔ جس کی شکل
بالکل چھوٹی سی ہوگی۔ اور اسے اگر بہ نظر غور دیکھے گا۔ تو
دکھائی دے سکے گا۔ مگر دوسرے آدمی کو خواہ وہ کتنا ہی
نزدیک تر ہو کر کیوں نہ کھڑا ہو ہرگز نظر نہ آ سکے جب
وہ بھوت والی گائے اس کے بالکل نزدیک آ جاوے
تو عامل کو چاہیئے کہ فوراً کود کر اس گائے کے سینگوں کو
پکڑ کر اپنے دونوں ہاتھ ڈال کر اس بھوت کے سر سے

ٹوپی اتارے - جب وہ اس بھوت کے سر سے ٹوپی لیگا - تو وہ بھوت دوڑ کر اس سے ٹوپی چھیننے کے لئے آوے گا - عامل کو چاہیئے - کہ اس بھوت کو اپنے نزدیک آنے سے پہلے ہی جلدی سے ان بھنتے ہوئے چنوں کو زمین پر بکھیر دیوے - یہ بھی ایک چال ہے - جب وہ چنے زمین پر بکھیر دے گا - تو اس بھوت کو ٹوپی کا خیال جاتا رہے گا اور وہ فوراً ان بکھرے ہوئے چنوں کو چننا شروع کر دے گا - کیونکہ ان کو عموماً بھوک زیادہ لگا کرتی ہے اور یہ اس بات کے متلاشی ہوتے ہیں - کہ کوئی ان کو کچھ کھانے کو دے - عامل لوگ عام طور پر ان کے ساتھ جب ان کو اپنے قابو میں لاتے ہیں تو پہلے وعدہ کر لیتے ہیں کہ تجھے کھانے کے لئے اتنی خوراک دی جاوے گی - تاکہ بعد میں زیادہ خوراک کے لئے مطالبہ نہ کرے - بعض اوقات یہ لوگ اگر بھوکے رہیں تو اپنے مالک کو بھی تنگ کرنے سے گریز نہیں کرتے بعض بعض تو اتنے ظالم ہوتے ہیں کہ موقعہ ملنے پر عامل جان سے بھی ہلاک کر دیتے ہیں - اس لئے

عامل کو چاہیے کہ اس کے کھانے کے واسطے چنے جلدی سے زمین پر پھینک دیوے تاکہ وہ ٹوپی کا خیال چھوڑ کر چنے ہی چننے میں مشغول ہو جاوے۔ اور تم اپنے گھر کو چل پڑو۔ اگر وہ جلدی سے چن کر پھر تم سے ٹوپی چھیننے کے لئے تمہاری طرف دوڑے تو تم کو چاہیئے کہ اس کے تمہارے نزدیک آنے سے پیشتر ہی اس اُلّو کو جو تم اپنے ساتھ لائے تھے اس کے پاس جاوے گا۔ تو وہ بھوت فوراً ہی تمہارا پیچھا چھوڑ کر اُلٹے پاؤں دوڑ جاوے گا پھر تمہارے نزدیک تک نہ آسکے گا۔ بس اب وہ ٹوپی تمہارا مال ہے۔ اس کو گھر پر لے آؤ۔ اور بوقت ضرورت اس کو اپنے سر پر پہن تو تم سب کو دیکھ سکو گے مگر تم کو کوئی نہ دیکھ سکے گا تہایت ہی اعلےٰ قسم کی کراماتی ٹوپی ہے۔



# مصر کی کراماتیں

## بغیر تعلیم حاصل کئے علم سیکھنا

اگر آپ یہ چاہتے ہیں کہ بغیر استاد کے تعلیم حاصل
کرنے کے ہم کو علم آجاوے تو آپ کو چاہیئے ۔ کہ جس
روز ستارہ عطارد (بدھ) جوزا برج کے چوتھے
درجہ پر آوے ۔ تو اس دن تخم املی کے بیج یا اگر
برج سُنبلہ کے تیسرے درجہ پر آجاوے تو پھر
زعفران شکر اور لوبان لیوے اور اگر اکیسویں
درجہ پر ہو ۔ تو پھر رائی کے بیج لے ۔ اگر ستارہ
عطارد و برج عقرب کے ناویں درجہ پر آیا
ہو ۔ تو گلاب کے خشک پھولوں کا شگوفہ لے
لے ۔ اور اگر یہ ستارہ قوس برج کے درجہ
قوس پر آیا ہوا ہو ۔ تو انگور سفید کے دانے
لے اور تمیبستانہ ہو ۔ اور ساتھ ہی اس بات کا

بھی خیال رہے کہ سورج یعنی غروب نہ ہوا ہو۔ اور اول
درجہ افق کی طرف سے طلوع کرے۔ یعنی جوزا برج
کے دوسرے درجہ پر اور سنبلہ کے تیسرے پر عقرب
کے آٹھویں پر قوس کے اٹھارویں درجہ سورج نکلنے
سے پہلے گذر چکے ہوئے ہوں۔ اگر مندرجہ بالا اوقات
میں سے کوئی ایک وقت ہو تو ایسے وقت میں عامل
کو چاہیئے۔ کہ وہ جوہر عطارد کی تصویر کندہ کرے۔ مگر
اس بات کا خاص طور پر خیال رکھے کہ سورج نکلنے
سے پہلے یہ سب کام یعنی تختی اور تصویر دونوں مکمل
ہو جانی چاہئیں۔ اگر اس وقت تصویر کسی وجہ سے رہ
جاوے تو پھر دوسرے درجوں پر جس وقت عطارد
آوے جو درجے کے اوپر بیان کئے جا چکے ہیں اس
وقت تصویر مکمل کرنے اور ان کے ہمراہ جو بخور
بیان کئے گئے ہیں۔ ان کو روشن کرے۔ جس وقت
تصویر بن کر بالکل تیار ہو جاوے تو اس کو عرصہ
سات یوم تک عطارد کے سایہ میں رکھے۔ جس
وقت ستارہ عطارد ڈوب جاوے۔ اس وقت اس

تختی کو اٹھا کر چھپا کر رکھ لیں۔ اگر کسی کپڑے میں لپیٹ کر رکھ دیں۔ تو بہت اچھا ہے مگر یہ خیال رکھیں کہ کسی دوسرے شخص کی اس پر نظر نہ پڑے۔ پس جس شخص کے پاس یہ تختی ہوگی۔ اس کو تمام علم بغیر تعلیم حاصل کئے آجاویں گے۔ اور اس کا حافظہ بھی بڑا تیز ہو جاوے۔ برسوں کی بھولی ہوئی باتیں یاد آجاویں گی۔ جو بات ایک دفعہ اپنے کانوں سے سن لیگا پھر تا زندگی اس بات کو ہرگز نہ بھول سکے گا اور اس کی زبان میں اتنی مٹھاس اور روانی آجاوے گی۔ کہ اپنی شیریں زبانی سے ہر ایک کو مطیع کر لیا جاوے گا علاوہ اس کے اسے وہ وہ معجزے اور عجائبات نظر آویں گے۔ کہ جن کا دوسرے کو کبھی خواب بھی نہ آیا ہو وہ سمجھے گا کہ اب میں نے ایک نئی اور انوکھی زندگی میں پاؤں رکھا ہے۔ یا کسی اور دنیا میں آگیا ہوں مگر اس تختی کو گم نہ ہونے والے حفاظت سے رکھے کبھی ناپاک ہو کر اس کو ہاتھ نہ لگاوے جب ضرورت پڑے تو

نہا دھو کر کپڑے صاف پہن کر اسے ہاتھ لگا دے اس
کے رکھنے کی جگہ بھی صاف ستھری ہونی چاہیے جتنی اس
کی قدر کرو گے اتنا ہی علم بڑھے گا عطارد کی تصویر جو کہ
تختی پر بنا دے وہ اوپر والی تصویر کی طرح ہونی چاہیے

# عمل ترقی عزت و توقیر

اگر کسی شخص کو یہ خواہش ہو کہ میری عزت تمام دنیا میں
سب سے اعلیٰ ہو یا جو یہ چاہتا ہو کہ تمام دنیا کے لوگ
مجھے عزت اور قدر کی نگاہ سے دیکھیں میں جہاں جاؤں وہاں
پر لوگ آگے ہی ہاتھ باندھے ہوئے کھڑے ہوں تو اس کو چاہیے
کہ وہ منگل کے روز جب کہ چاند عقرب کے برج میں آیا ہوا
ہو یعنی چاند برچھیک راشی پر ہو اور ستارہ یعنی منگل کے
نزدیک تر ہو اس وقت طالب کو چاہیے کہ ایک پتھر
جسے شاد نج کہتے ہیں جو کہ مسور کی دال کی مانند ہوتا
ہے۔ اور اس کے اوپر دو تصاویر ایسی بنا دے کہ جو بالکل برابر
ہوں۔ اس میں ایک مرد کی ہو اور ایک عورت کی تصویر ہو

اس طرح ہو کہ مرد کے داہنے ہاتھ کی طرف عورت ہو جو کہ
مرد کی طرف پیٹھ موڑے کھڑی ہو اور اس کے بال پیچھے یعنی
مرد کی طرف لٹکے ہوئے ہوں۔ مگر وہ اپنی گردن کو موڑ کر اس
مرد کی طرف دیکھ رہی ہو اور مرد نے اپنا داہنا ہاتھ اس
عورت کے گلے میں ڈالا ہوا ہو۔ اس طرح کی تصویریں بنا کر
پھر ان تصویروں کے نیچے یہ حروف کندہ کئے جائیں۔

ع ع سحرح

یہ حروف لکھ چکنے کے بعد اسی ساعت میں اس پتھر
کو نگینہ کے طور پر ایک لوہے کی انگوٹھی میں لگوا کر اسی
ساعت میں اس کو جو شخص اپنے دائیں ہاتھ میں پہن
لے گا۔ وہ شخص جس جگہ بھی جاوے اس کا وہی مہربان
ہو عزت بڑھے۔ اگر حاکم اعلیٰ کے سامنے چلا جاوے
تو خواہ کتنا ہی سخت کیوں نہ ہو۔ فوراً نرم ہو جاوے
تو دشمن کے سامنے چلا جاوے تو دشمن خواہ کتنا ہی
زبردست کیوں نہ ہو۔ دیکھتے ہی سر جھکا دیوے۔ اور اگر
وہ کسی ایسی جگہ پر چلا جاوے۔ جہاں زہریلے جانور مثلاً
سانپ، بچھو یا جنگل میں شیر، چیتا، کتا گدھا وغیرہ ہو

وہ اسے دیکھتے ہی راستہ چھوڑ دیویں - اور حشرات
وحوش و تکالیف سے بالکل محفوظ رہتے - نہایت ہی
کارآمد اور مفید انگوٹھی ہے -

جو شخص اس انگوٹھی کو پہنے - اس چند ایک باتوں
کا خاص خیال رکھنا ہوگا - باتیں یہ ہیں :-

(۱) کسی کو دکھ نہ دیوے (۲) کسی یتیم اپاہج کو نہ ستاد
(۳) کسی کا خون نہ کرے - بلکہ کسی جانور کو بھی ہلاک نہ
کرے (۴) گوشت کھانا چھوڑ دیوے - اگر نہیں کھانا
تو ہاتھ تک بھی نہ لگادے
(۵) آگ پر پانی نہ ڈالے
یعنی اسے بجھانے کی کوشش
نہ کرے (۶) کسی کتے کو نہ
مارے -

# عمل برائے حب و تسخیر عالم

اگر کسی شخص کی یہ خواہش ہو کہ تمام عالم مجھ کو دیکھ کر
بیساختہ الفت کرے یا میرا مطیع ہوجاوے -

حبیتہ مجھ پر فریفتہ ہو جاوے۔ یہ میرا کاروبار ترقی ہو
یا میرے رزق میں اضافہ ہو جاوے یا جس جگہ میں
جاؤں۔ لوگ میری عزت کریں۔ تو اس کو چاہیئے کہ جس
دن زہرہ یعنی شکر برج جوزا یعنی برکھ راشی کے درجہ
۱۴-۱۵ یا ۲۱ پر آیا ہو یا برج جوزا یعنی متھن راشی کے
آٹھویں درجہ پر ہو یا اسی راس کے درجہ ۲۰-۲۱-۲۷
پر آجاوے یا جس دن برج سرطان کرک راشی
پر ہو۔ یا درجہ ۱۴ برج اسد یعنی سنگھ راشی ہو
درجہ اول ۹ یا ۱۴ یا ۱۵ سنبلہ یعنی کنیا راس میں آ
جاوے یا اس کے درجہ ۱۴ میزان تلا درشتی پر آ جاوے
یا برج عقرب یعنی ترچھک راشی کے ۱۶ درجہ پر آیا ہو
اور قوس برج یعنی دھن راس کے ۲۳ درجہ آیا ہو۔ یا برج
دلو یعنی کنبھ راس کے درجہ ۲۹ پر ہو یا برج حوت یعنی
مین راس کے تیسرے درجے پر آیا ہوا ہو۔ ان وقتوں
میں کوئی ایک ساعت اپنے کام کے لئے مقرر کر لو۔
جس وقت بھی ان میں سے تم اپنا عمل جاری کرنا
چاہو۔ اس وقت یہ خیال ضرور رکھو کہ اس وقت سور

ابھی مشرق کی طرف ہو۔ یعنی سورج نکلنے کے تھوڑی دیر بعد اپنے عمل کو شروع کر دو۔ عمل ۱۱ بجے سے مندرجہ بالا وقتوں میں سے کسی ایک وقت میں ایک پتھر لو اور اسے چوکور نگینہ کی طرح بناؤ۔ مگر یہ دیکھو کہ اس نگینہ کے بیچ سنہرا رنگ ضرور چمک ہوا دکھائی دیتا ہو۔ رنگت اس کی آسمان کے رنگ ہو یا سیاہی مائل ہو اس کو لے کر پہلے چوکور بناؤ اس کے اوپر دو تصویریں عورتوں کی اس طریقہ سے کہ دونوں عورتوں کے بازو ایک دوسرے کے گلے میں ہوں اور ان کے ہونٹ بھی ایک دوسرے کے نزدیک ہوں گو آپس میں ملے ہوئے نہ ہوں۔ مگر ان میں فاصلہ بہت زیادہ نہ ہو ان دونوں عورتوں کے سروں کے تصویر کبوتر کی یا قمری کی اس طریقہ سے بناؤ کہ ان منہ کے پاس تو ان کا منہ ہو اور دم اس کی اوپر کو ہو دیکھنے والے لوگوں کو یہ معلوم ہو رہا ہو کہ جیسے یہ کبوتر اپنے کو دانہ کھلا رہا ہے ان دونوں تصویروں کے ارد گرد نیچے کو چھوڑ کر صرف دو پہلوؤں پر ایک خوبصورت بیل بنا

تاکہ تصویر کی سجاوٹ ہو جائے۔ جب یہ سب کام ختم ہو جائے
تو بعد میں اگلے عمل کو شروع کرے۔ مگر خیال رہے کہ
عمل کو شروع کرتے وقت بھی سورج مشرق کی طرف ہو
ہو اور زہرہ بھی اسی برج پر قائم ہو جس برج یا اس
کے درجہ سے تم نے عمل شروع کیا ہے۔ اگر دوران عمل
میں زہرہ اپنا سفر طے کرے اس کے اگلے برج یا د
پر چلا گیا ہو اور تمہارا کام ابھی ختم نہیں ہوا تو کام
وہیں پر چھوڑ دو۔ اور پھر تم اسی وقت کا انتظار کرو
زہرہ بھی اسی حالت میں آوے جس میں کہ تم نے پہلے
شروع کیا تھا۔ اس وقت کا خاص خیال رکھو اور ع
وقت پر اپنا بقایا کام پایہ تکمیل تک پہنچاؤ۔ یعنی س
سے پہلے اس تصویر کو جو کہ اوپر بیان کی جا چکی ہے اس
کرو بعد میں اس تصویر کے چاروں کونوں پر چھوٹے چھ
چار سوراخ نکالو۔ ان سوراخوں میں چار کیل سونے یا
کے لگا دے۔ اور بعد میں اس نگینہ کو بمعہ کیلوں کے ا
سونے یا چاندی کی انگوٹھی بنوا کر پھر جب زہرہ اسی
یا درجہ میں آ جاوے جہاں سے کہ آپ نے پہلے عمل شرو

تھا۔ اس وقت اس نگینہ کو انگوٹھی میں پیوست کرا دے اور
اس انگوٹھی کو کافور کستوری اور زعفران کا چھڑ دے کر اپنی دائیں
ہاتھ کی چھوٹی انگلی میں پہن لے پس پھر جس کے سامنے جا
جاوے وہی مطیع ہو جاوے جس کو چاہے گھر میں بیٹھا
اس کو حکم دے اپنے گھر بلا لے۔ کاروبار اور تجارت
میں گوناگوں اضافہ ہو جاوے اگر اس کا دل کسی حسین
پر آگیا ہو اور خواہ وہ بھی کتنی سنگدل سے سنگدل کیوں
نہ ہو لاکھوں جتن کرتے پر بھی وہ اس کی طرف آنکھ اٹھا
کر بھی نہ دیکھتی ہو تو اس انگوٹھی کو اپنی انگلی میں پہن کر ایک
دفعہ اس کے سامنے چلا جاوے وہ دیکھتے ہی ہزار جان سے
شیدا و فریفتہ ہو جاوے مگر یہ خیال رہے کہ اپنی مرضی سے
یا بغیر عقد کئے گئے اس کے ساتھ کوئی ناجائز فعل مت کرے
ورنہ نگینہ کا تمام عمل ضائع ہو جاوے گا۔ وہ انگوٹھی کا



تر دے سکے گی۔ پس اس انگوٹھی
کو صاف پانی یا عرق گلاب
میں دھو کر وہ پانی یا عرق جس
کو پلا دیا جاوے وہ اس کی

محبت میں اتنا فدا ہو جاوے کہ ایک لمحہ کی جدائی بھی اس کے لئے موت کا پیغام ثابت ہو نہایت عمدہ اور کارآمد انگوٹھی ہے۔

# الفت کے لئے حیرت کن عمل

اگر کسی شخص کی یہ خواہش ہو کہ فلاں مرد یا عورت جس کی کہ میرے ساتھ بالکل معمولی شناسائی ہے مگر میں چاہتا ہوں کہ ہم دونوں ایک دوسرے کے اتنے نزدیک ہو جائیں کہ ایک جان دو قالب نظر آویں یا کوئی ایسا پتھر دل جس کی چوکھٹ پر ناک رگڑتے مدتیں گزر چکی ہوں مگر وہ ترس ہونے میں نہ آتی ہو۔ یعنی وہ اس کی طرف آنکھ اٹھا کر بھی نہ دیکھتی ہو۔ اگر دیکھتی بھی ہو تو بڑی نفرت کے ساتھ تو ایسے سنگدل کو موم دل بنا کر اس کے رشتہ الفت باندھنے کے لئے عامل کو چاہیئے کہ ایک مکان اپنے عمل کے لئے ایسا منتخب کرے کہ جو بالکل چھوٹا سا ہو اور گرد و غبار سے مبرا اور صاف ستھرا ہی کیا

ہوا ہو۔ اس مکان میں جھاڑو وغیرہ دے کرا پتے عمل کر
پورنماشی کے روز یعنی جس دن کہ سورج اور چاند ایک
دوسرے کے بالمقابل ہو شروع کرے مگر اس روز مقابل
برج ثور یعنی برکھ راس کے درجہ ۱۴-۱۵ یا ۲۱ پر ہو
یا برج جوزا یعنی متھن راشی کے درجہ آٹھ پر یا سرطان
(کرک راشی) کے ۲۰ یا ۲۱ یا ۲۷ پر ہو یا سنگھ راشی
یا برج اسد کے نانویں یا چودھویں درجہ پر آیا ہوا ہو
یا عقرب یعنی برچھک راس کے سولھویں درجہ پر یا
قوس یعنی دھن راشی کے آٹھویں درجہ پر ہو۔ یا جدی
یعنی مکر راشی کے چوتھے پر ہو یا کنبھ راس یعنی برج
دلو کے ۱۹ پر ہو یا برج حوت یعنی مین راس کے تیسرے
درجہ پر آیا ہو۔ اور اوپر لکھے وقتوں میں سے کوئی
ایک وقت بھی کیوں نہ ہو۔ اس وقت اپنے عمل
شروع کرے۔ عمل اس طرح پر کرنا چاہیے۔

کہ سب سے پہلے سفید موم تھوڑی سی لے کر اسی کا
تیار کرے۔ جو دیکھنے میں نہایت خوبصورت معلوم
جب پتلہ مکمل ہو جاوے۔ تو پھر اس کو اپنے پاس

رکھ دیوے۔ پھر تھوڑی سی اور موم لے کر اس کا
ایک اور پتلا پہلے پتلے کی شکل کا تیار کرے جب
دونوں پتلے ایک جیسے بن کر بالکل تیار ہو جاویں
تو ان دونوں کے عاشق و معشوق کے نام کسی سونے یا
چاندی کی چھوٹی سی تختیوں پر لکھ کر ان دونوں پتلیوں
کے سینوں میں لگا دے بعد اس کے اس مکان کے ایک
کونے میں ایک پتلے کو رکھ دیوے۔ مگر منہ دونوں پتلیوں
کے سینوں میں لگا دے بعد اس کے اس مکان کے ایک
کونے میں ایک پتلے کو رکھ دیوے۔ مگر منہ دونوں پتلوں
کا ایک دوسرے کی طرف کرکے رکھے۔ پھر ان دونوں
شخصیتوں کی جن کی آپس میں الفت کروانی منظور ہو ان
کی مزاج کے مطابق بخور جلا دے پھر ہر روز بلا ناغہ
جوں جوں سورج چاند کے نزدیک آتا جاوے ان پتلوں
کو بھی ایک دوسرے کی طرف تھوڑا تھوڑا کرتے جاویں
جس وقت سورج اور چاند میں صرف ایک زاویے
کا فرق باقی رہ جائے۔ ۱۳ دن تک دونوں پتلوں کا
فاصلہ بالکل معمولی رہ جانا چاہئے کہ جس روز سورج

اس دن سورج اور چاند بالکل عین ایک دوسرے
کے اوپر آجاتے ہیں۔ اس دن عامل کو چاہیئے کہ وہ
ان دونوں پتلوں کو بھی ایک دوسرے کے چھاتی
سے ملا دیوے یہ یاد رہے کہ جوں جوں عامل ان
پتلوں کو ایک دوسرے کے نزدیک کرتا جاوے گا
توں توں ان دونوں شخصوں کے دلوں میں بھی ایک
دوسرے کے لئے الفت پیدا ہو جاوے گی اور جس
روز یہ دونوں پتلے ایک دوسرے کے سینوں سے لگ
جاویں گے۔ اس روز وہ دونوں شخص بھی خواہ ایک
دوسرے سے کتنی ہی دوری پر کیوں نہ بیٹھے ہوئے
ہوں وہاں سے بھاگ آویں گے اور ایک دوسرے کو
گلے لگا دیں گے اور جب تک دونوں پتلوں کو ایک
دوسرے سے ملائے رکھو گے وہ دونوں شخص بھی ایک
دوسرے کی آنکھوں سے غائب نہ ہو سکیں گے جب
دونوں پتلوں کو ایک دوسرے سے علیحدہ کر دو گے تو
وہاں وہ دونوں شخص بھی ایک دوسرے سے علیحدہ
ہو جاویں گے۔ بڑا تیر بہدف عمل ہے۔

# عمل برائے گوشمالی دشمن

عامل لوگ اگر کسی کے ساتھ کینہ نہ رکھیں اور اپنے
اس علم جادو کو لوگوں کی بھلائی کے ملئے کریں۔ تو یہ علم
بڑا فائدہ دیتا ہے۔ علاوہ اس کے خدا بھی ایسے عامل
پر ہمیشہ خوش رہتا ہے۔ اور اسے اپنی ہر ایک برکت
سے سدا خوش حال رکھتا ہے۔ اور جو لوگ اپنے علم یا جادو
کو دوسروں کے کھانے یا ستانے کے لئے استعمال کرتے
ہیں۔ وہ نہ صرف لوگوں کی نظروں سے ہی گر جاتے ہیں
بلکہ خدا بھی اس پر خوش نہیں رہتا۔ بلکہ بعض اوقات
وہ چیزیں جو کہ اس دوران عمل میں حاصل ہوئی ہوتی ہیں
وہ بھی اس سے تنگ آ کر کنارہ کشی کر جاتی ہیں پھر وہ
کسی کام کا نہیں رہتا۔ ہر طرف سے لعنت ملامت ہوتی
رہتی ہے۔ اس لئے عاملوں کو چاہئے کہ جہاں تک ہو
سکے اپنے علم کے ذریعہ دوسرے کو فائدہ پہنچائے۔ ہاں اگر
کوئی اس کا دشمن بڑا زبردست ہو۔ اور خواہ مخواہ اسے

تنگ کرتا ہو یا خلق خدا کو ستاتا ، مظلوموں کو مارتا ہو تو اسے
کچھ تھوڑی بہت گوشمالی کر کے سیدھے راہ پر لگانا برا فعل
نہیں ہے اس لئے عامل کو چاہیے کہ اگر اسے کسی ایسے دشمن
سے واسطہ پڑ جاوے اور زور یا زد سے اسے براہ راست
لا نہ سکتا ہو اور چاہتا ہو کہ اس کو کوئی جسمانی تکلیف دے کر یا کچھ
دنوں کے لئے بیمار کر کے راہ راست پر لاؤں تو اس کو
چاہیئے کہ سنیچر وار کے روز جب کہ ساعت بھی سنیچر یعنی
زحل کی ہو اس وقت تھوڑا سا آٹا نہ مل سکے تو بازار
سے تھوڑی سی موم سیاہ رنگ کی لاویں اور اس کا پتلا
دشمن کے چلنے کے مطابق تیار کریں بعد میں اس کے
جس انگ کو بیمار کرنا مقصود ہو اس انگ کو زحل کی
بخور سیاہ مرچ کے ہمراہ دے کر اس جگہ پر لوہے کی ایک
سوئی چبھو دیں - مگر عامل کو چاہیئے کہ جس وقت اس عمل
شروع کرے اس وقت سے ہی لے کر اپنے اس عدد کے
تصور اپنے دل میں پختہ رکھے اور اپنے مقصد کو کبھی دل
میں برابر یاد رکھے بعد اس پتلے کو اسی طرح سے کسی کپڑے
دفن میں لپیٹ کر کسی پرانی قبر یا کسی ناپاک اور گندی

پر لے جا کر خوب اچھی طرح سے دفن کر دیوے۔

اتنا عمل کرنے پر اس کا وہ دشمن بیمار ہو جاوے گا۔ اور جب تک وہ اپنے برے اعمال سے توبہ نہ کریگا۔ اس کا بچاؤ مشکل ہو جاوے گا۔ اگر وہ توبہ پکڑ لے اور پھر عامل کو یا کسی دوسرے کمزور انسان کو نہ ستانے کا عہد کرے تو عامل کو چاہیئے کہ اسی وقت اس پتلے کو زمین سے نکالے اور اس کا کفن اتار کر اس کے اس عضو سے جہاں کہ سوئی چبھوئی ہوئی ہے۔ نکال کر وہاں پر تھوڑا سا آٹا لگا کر اس کو پھر ویسا ہی سالم کر دیوے تب تو اس شخص کی بیماری فوراً دور ہو جاوے گی۔ اور اگر اس پتلے کو باہر نکا لنے پر بھی اس کی سوئی نکال کر جب تک اس پر آٹا نہ لگایا جاوے گا۔ تب تک وہ بیمار کبھی راضی نہیں ہو سکتا۔

## عمل برائے حب حاجات ضروری و کرامات محبت

عاملان مصر اس بات پر عقیدہ رکھتے ہیں کہ جب چاند

ثور یعنی برکھ راس میں آیا ہوا ہو اور زہرہ یعنی شکری برکھ راس یعنی برج ثور پر مشرف کرے یعنی بیٹھا ہوا ہو۔ تو اس وقت اگر چاندی کا ایک پتر لے کر اس کے پانچ کونے بنا کر اس کے اوپر ذیل کا نقش کندہ کرے۔ انگوٹھی کی کا کندہ کرا کر بعد میں دھونی عنبر کی دے کر اس کو اپنے داہنے ہاتھ میں پہن لے کسی ناپاک جگہ پر اس کو لے کر نہ جاوے جب کوئی کام اس سے لینا مقصود ہو۔ اس وقت اس کو اپنی چارپائی پر سرہانے کے نیچے رکھ کر رات کے وقت سو جاوے اور سوتے وقت تصور اپنے مطلب کا رکھے اگر وہ کسی دوست حسینہ سے یا کسی زبردست دشمن سے ملاقات کرنے یا سخت دل حاکم کو نرم کرنے کا یا اپنے کسی مقدمہ میں کامیابی حاصل کرنے کا طلبگار رہے خواہ کسی قسم کا کام کیوں نہ ہو۔ سب کام اس کی حسب منشا ہوں گے اور اس کی دلی تمنا بر آوے گی۔ بلکہ اگر کوئی شخص غائب ہو گیا ہو یا چوری ہو گئی ہے اور چور کا پتہ نہیں ملتا یا دفینہ خزانے کا پتہ لگانا مطلوب ہو سب کچھ اسے خواب میں نظر آ جاوے گا اگر محبوب کو ملنے کی خواہش ہو گی تو بھی بلا قیل و قال کے ہاتھ باندھ

حاضر ہوگا۔ نہایت عمدہ اور عجیب و غریب نقش ہے اور ہے بھی سہل اس میں کوئی زیادہ مشکلات بھی نہیں ہر ایک آدمی کرسکتا ہے۔ نقش یہ ہے:



# جس چیز کی خواہش ہو وہی حاضر ہو جائے

جب برج حوت یعنی مین راس کا سفر طے کر رہا ہو، اور کواکب قمری ... یعنی چاند یدھیسی ناظر یعنی سامنے ہو تو ایسے وقت پر اگر نیچے کے لکھے ہوئے نقش کو کسی کاغذ پر کبیر سے لکھ کر اور زعفران و لوبان کی دھونی دے کر پاس رکھے تو جس جگہ پر جا دے۔ فتح و کامیابی اس کے پاؤں چومیں تمام لوگ عزت سے پیش آویں۔ اگر اس نقش کو کھول کر دیکھے اور دیکھتے دیکھتے جس چیز یا بات کی خواہش کرے وہ فوراً حاضر کرے۔ نقش نہایت مفید اور کار آمد ہے اور تجربہ شدہ ہے۔

نقش یہ ہے هعجا کیشاف ...

# کھڑے کھڑے لوگوں کی نظروں سے غائب ہونا

اس عمل کو عمل اخفا بھی کہتے ہیں۔ بڑا عجیب وغریب عمل
ہے۔ جب کسی مجلس میں ہوئے ہوں تو عامل اپنے ساتھیوں کو
چند لمحہ کے لئے محو حیرت کرسکتا ہے یعنی بیٹھے بیٹھے ذیل کا عمل
کرنے سے فوراً سب کی نظروں سے غائب ہو جاوے لوگ
دیکھتے کے دیکھتے ہی رہ جاویں اور حیران و ششدر رہ
جائیں کہ ابھی فلاں شخص ہمارے پاس بیٹھا باتیں کر رہا تھا
ابھی کہاں غائب ہو گیا۔ اس عمل کو کرنے کا طریقہ یہ ہے
کہ جس روز برج سرطان یعنی کرک راس پر ہو اور دن
بھی اتوار کا ہو۔ اس روز اگر زعفران کی قلم سے صندل
کی سیاہی کے ساتھ ہرن کے چمڑے پر ذیل کا نقش لکھ
کر اپنے پاس رکھے تو جہاں جاوے گا کامیابی حاصل کرے۔
اگر کسی مجلس میں شعبدہ دکھانا چاہے تو اس نقش کو اس تعویذ
کو چپکے سے نکال کر اپنے منہ میں رکھ لے۔ پس سب کی نظروں
سے غائب ہو جاوے گا گو وہ سب کو دیکھتا رہے گا مگر اسے
کوئی دوسرا آدمی محفل میں بیٹھا ہوا نہ دیکھ سکے گا۔

وہ ساتھ ساتھ لوگوں کو باتیں بھی ستاتا چلا دے۔ لوگ یہ تو سمجھیں گے کہ وہ یہاں ہی ہے۔ مگر نظر نہیں آتا بڑا عجیب معجزہ ہے طلسم یہ ہے۔

"ہر قوس صفا ہنغما کشح جحوز جسم"

## عمل برائے علالت دشمن

ناظرین! میں پہلے بھی عرض کر چکا ہوں۔ کہ یہ کام کسی کو دکھ دینے کے لیے نہ سیکھنا چاہیئے۔ اگر ہو سکے تو اس کام کو سیکھ کر دوسروں کا کچھ فائدہ کرو۔ تاکہ دنیا کے لوگ بھی تمہاری عزت کریں اگر کوئی زبردست آدمی تم کو یا کسی اور غریب آدمی کو ہر وقت بے جا دکھ دیتا اور ستاتا رہتا ہو اور بارہا منع کرنے پر بھی باز نہ آتا ہو۔ تدبر بازو کو بھی کچھ نہیں جانتا۔ تو پھر برے کام سے ہٹنے کے لئے اگر تم اپنے اس عمل کو کام میں لاؤ۔ تو کوئی ہرج کی بات نہیں۔ مگر کسی سے انتقامی جذبات رکھتے ہوئے اس پر جادو کا رعب ڈال کر اسے اپنے زیر اثر کے اس کو ناجائز تنگ کرنا سراسر بے انصافی اور

تعلطی ہے اس طرح کرنے سے مطلوبین کو اس طریقہ
سے دُکھ دینے سے یہ عمل جلدی ہاتھ سے نکل جایا کرتے
ہیں یا ان کا اثر زائل ہو جایا کرتا ہے اس لئے اوّل
تو اس کام کو ہت کرد اور اگر کسی ظالم کو دُکھ ہی دینا
منظور ہے۔ تو ذیل کا نقش اس وقت تیار کرو۔
جب بُرج جلدی یعنی چاند مکرر اس کا ہو یا بُرج دلو
یعنی کنبھ راس کا ہو۔ اس وقت پہلے حصہ میں ابھی
طلوع ہوا ہو تو لوہا اور تانبا دونوں دھاتیں لے کر
ایک تختی بنواؤ اور اس تختی کے ایک طرف تو ذیل
کا نقشہ کندہ کرا دے اور دوسری طرف اس
دشمن کا نام اور جس مرض میں اس کو مبتلا کرنا
منظور ہو۔ مگر اس بات کا خیال رکھو کہ سخت
مرض کا نام ہرگز نہ لکھنا چاہیئے۔ جس سے اس
کی جان چلے جانے کا اندیشہ ہو اور معمولی سا
مرض لکھ کر اس تختی کو رات کے وقت جلتی ہوئی
آگ کے نیچے دبا دینا چاہئے پس جس مرض کا
نقش ہوگا۔ انشاء اللہ تعالےٰ دشمن اسی مرض میں گرفتار

جاوے گا۔ اور جب تک اس تختی کو آگ میں سے نہ نکالا جاوے گا۔ تب تک وہ مریض شفا یاب نہ ہوگا۔ نقش یہ ہے :۔

سعفا نحور لمیانا و بالحقل ین صاصا

# دافع منحوس سیارگان

اگر کسی شخص کا ستارہ منحوس ہو یعنی جس کو ہندی میں ناقص گدھ کہتے ہیں۔ اگر ناقص کسی کو اپنے درجہ میں مبتلا کر رہے ہوں جس کی وجہ سے انسان کے کاروبار میں کمی یا رشتہ داروں سے ان بن یا کسی مہلک مرض میں مبتلا ہو جانا۔ یا دل کو پریشانی وغیرہ۔ یہ علامات ہیں منحوس سیارگان کی اس لئے اگر ان کا ستارہ گردش میں ہو جس کے باعث وہ کسی نہ کسی مصیبت میں مبتلا ہو اور اس سے مخلصی حاصل کرنا چاہے تو شرف قمر ماہ یا شرف مشتری یا قدان السلایں میں ان میں سے کسی ایک وقت پر مندرجہ ذیل

نقش کسی ریشم کے کپڑے پر جو زرد رنگ کا
ہو لے کر اس کے اُوپر گلاب، زعفران اور مشک
تینوں کو ملا کر رکھے بعد خشک ہونے کے اسے
چاندی، سونا یا تانبے کا تعویز بنوا کر اس میں
بند کرکے اپنے داہنے بازو پر باندھ رکھے۔ انشاءاللہ
چند دنوں میں مصیبت دُور ہوگی۔

نقش یہ ہے:-



xxx ۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳۲۳۳ | ۳۲۲۱ | ۳۲۲۵ | ۳۲۱۶ |
| ۳۳۲۹ | ۳۲۱۷ | ۳۲۲۲ | ۳۲۲۷ |
| ۳۲۱۸ | ۳۲۳۲ | ۳۲۲۴ | ۳۲۲۱ |
| ۳۲۲۵ | ۳۲۲۰ | ۳۲۱۹ | ۳۲۳۱ |

# جادو کی مُندری

یہ مُندری بڑی عجیب و غریب ہے۔ جس شخص کے پاس یہ مندری ہو اس کو کسی بات کی کمی نہیں رہتی۔ جس کام کو ہاتھ لگا دے کامیابی اس کے قدموں میں رہتی ہے وہ جہاں جاوے۔ وہاں پر خواہ کتنے ہی اس کے مخالف کیوں نہ ہو فوراً مطیع ہو جاویں اور عزت کرنے لگیں دشمن بھی اس مندری کو دیکھ کر جھک جاوے اگر اپنے پیسوں روپوں کے صندوق میں رکھے تو دولت بے بہا پاوے۔ دوکان میں رکھے تو دولت بے بہا پاوے دوکان میں رکھے تو کاروبار اور ترقی میں کئی گنا ترقی ہو۔ اس مندری کے تیار کرنے کا طریقہ یہ ہے:۔

جس دن چاند میکھ راشی کا ہو یعنی بُرج حمل پر ہو اور آیت وار کا روز ہو۔ اس دن شرف شمس یعنے سورج کے شرف میں صبح کے وقت تنہا ہو کر ذیل کا نقشہ سونے

بتوالیں نقش مندری پر لکھ کر چاندی کے پترہ پر لکھ کر مندری بتوالیں نقش
کا ہے۔مطلب دونوں کا ایک ہی ہے۔ فائدہ بھی
ایک جیسا کرتے ہیں۔ان میں سے جونسا نقش آپ
لکھ کر بنوالیں مگر اس بات کا خیال رکھیں کہ چونکہ
کی مندری میں دونوں ہی قسم کے نگینے یعنی ایک
کو اور دوسرا چاندی کے نگینے پر بنوادیں وہی نقش
سونے کے نگینے پر بنوادیں تو اچھا ہے۔ اس طرح دونوں
نقش اس پر لکھ کر دونوں آپس میں ملاکر اس طریقہ
دونوں نگینوں کو اس مندری میں جڑا دیں کہ جب چاہیں
اسے نکال سکیں اور جب چاہیں اسے لگا بھی سکیں
میں سے عددی نقش سونے کا پترے پر لکھنے والا ہے
دوسرا چاندی کے نگینہ پر علاوہ اس کے دو نقش اور ایسے
ہیں اگر نگینے چھوٹے ہی ہوں۔ اگر نگینے چھوٹے ہوں تو
کے نقش بنوالیں۔مطلب دونوں کا ایک ہی
ہے نوٹ :۔ چونکہ سورج کا رنگ سفید اور چاند
کا زرد ہے اس لئے دن کے وقت سونے
نگینہ اوپر کی طرف کو رکھنا چاہیئے۔ اور رات

وقت چاندی کا نگینہ اوپر کی طرف رکھنا چاہیئے۔

نقش معظم یہ ہے :-

**نقش حروفی سونے کے نگینے کے لئے**

الرا-المص ۸۶، الرا-المرا

| | | | |
|---|---|---|---|
| ح | ھ | د | ب |
| ب | د | و | ح |
| و | ح | ب | د |
| د | ب | ح | و |

کہیعص طہٰ — طسم عسق ق ن — حم، حمعسق، طسم

**نقش عددی**

الرا-المص ۸۶، الرا-الرا

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۶ | ۳ | ۲ |
| ۲ | ۳ | ۶ | ۸ |
| ۶ | ۸ | ۲ | ۳ |
| ۳ | ۲ | ۸ | ۶ |

کہیعص طہٰ — طسم عسق ق ن — حم، حمعسق، طسم

**حروفی نقش برائے نگینہ چاندی**

| | | |
|---|---|---|
| | ا | |
| ھ | ی | ج |
| | ز | |

**عددی نقش برائے نگینہ چاندی**

| | | |
|---|---|---|
| | ۷ | |
| ۵ | ۱۰ | ۳ |
| | ۴ | |

# عمل برائے عزت بڑائی حکام و شرفا

اگر کسی شخص کی یہ خواہش ہو کہ دنیا کے تمام بڑے آدمی مثلاً امیر کبیر لوگ۔ حاکم و افسر اعلےٰ و ادنےٰ غریب و غُربا۔ چھوٹا اور بڑا جو بھی مجھے دیکھے عزت کرے

آداب بجا لائے جو ہیں کہدوں سب اس کے آگے سر تسلیم خم
کریں جس طرف نظر اٹھاؤں اُسی کو مطیع کروں و فرمانبردار
پاؤں ۔ اگر کوئی جابر مغرور سر اور ظالم سے ظالم میرا دشمن
جانی بھی مجھے دیکھ کر میرے قدموں پر آکر گرے اور میری
تمام تکالیف و مصائب دُور ہو جائیں ۔ میرے کاروبار یا رتبہ
میں ترقی ہو ۔ ادنےٰ اعلےٰ سب مجھ سے خوش رہیں تو اس
کو چاہیئے کہ جس دن چاند میکھ راشی کا ہو ۔ یعنی بُرج
حمل میں طلوع ہو ۔ ایسے وقت میں پاک صاف ہو کر اگر
گرمی کا موسم ہو تو نہا کر اگر سردی زیادہ ہو تو منہ دھو
کر صاف ستھرے کپڑے پہن کر دنیاوی خیالات کو دل سے
دُور کر کے اپنے مقصد کا تصور باندھ کر اور سوا تولہ
کے قریب سونا لے کر اگر سونا نہ ملے تو تانبا لے لے
یہ دونوں چیزوں کو ہموزن لے کر اور اُن کو گلا کر
ایک جگہ ملا لے ۔ پھر اس کی ایک چھوٹی سی تختی بنا دے
جب اتنا کام کر چکے تو اپنے پاس گوگل لوبان اور
زعفران کی دھونی جلاوے اور اس تختی کو دھونی
دیوے بعد میں اس پر نقش لکھ کر پھر دوبارہ دھونی

دیوے بعد اس کے زرد رنگ کے کسی ریشمی کورے کپڑے میں لپیٹ کر بڑی حفاظت کے ساتھ اپنے پاس رکھے یا گلے میں یا دائیں بازو پر باندھے تو خدا کے فضل سے سب کام راس ہوں ہر مصائب سے مخلصی حاصل کرے نقش یہ ہے۔

نقش

| | | | |
|---|---|---|---|
| مے | مر | ح | × |
| ×ح | × | حم | ×ح |
| × | ح | حم | ح |
| محے | مح | × | ح |

# بزرگی و عظمت حاصل کرنے کی تختی

جس شخص کی اپنے خاندان یا قوم یا قبیلہ یا گاؤں یا شہر میں کوئی بات بھی نہ پوچھتا ہو۔ اور وہ جدھر جاوے لوگ اسے نفرت کی نگاہ سے دیکھتے ہوں اور وہ اس زندگی سے سخت تنگ آگیا ہو اور چاہتا ہو کہ جو لوگ میری بے عزتی کرتے ہیں وہ مجھے عزت کی نگاہ سے دیکھیں اور جہاں جاؤں لوگ میرا ادب کریں اور بڑے آدر مان کے ساتھ اپنے پاس بٹھا دیں ہر ایک آدمی میری صلاح لے کر

کام کرے چھوٹے بڑے میرا حکم مانیں تو اس کو چاہئے
کہ جس دن زحل یعنی سنیچر اپنے گھر میں بیٹھا ہو یعنی
زحل اپنے شرف پر ہو۔ اس وقت یشب کا پتھر لے
کر اس کی ایک تختی بناوے مگر یہ بات یاد رہے
کہ تختی بنانے سے پہلے اس کا دل ہر پراگندہ خیال
سے مبرا ہونا چاہئے۔ سب سے پہلے نہا دھو کر صاف
ستھرے کپڑے پہن کر پاک صاف ہونا چاہئے پھر تختی
کا کام شروع کرے جب تختی تیار ہو جاوے تو پھر اس
پر مقررہ ساعت کے وقت مندرجہ ذیل نقش کندہ کر
اپنے گلے میں ڈال لے یا پگڑی میں باندھ کر اپنے
پاس رکھے۔ انشاء اللہ تعالےٰ جہاں جاویگا عزت و
عظمت پاوے گا ہر ایک اسے سلام کراوے گا۔

نقش یہ ہے

| | | | |
|---|---|---|---|
| × × × | × 5٠ | × 3(ا) | × × ٠ |
| × 5 ॥ | × × × | × × ॥ | × 5۲ |
| × × ۱॥ | × 5ᐁ | × × × | ل × × |
| × × ۹5 | × × ۱۹ | × × (॥) | × 5٠ |

# نقش سنیچر

## زحل

اگر کوئی شخص مندرجہ ذیل نقش کو شرف زحل میں شیشہ پر لکھ کر اپنے پاس رکھے گا۔ تو یہ نقش اسے تین دن اندر اندر مالا مال کر دے گا۔ بشرطیکہ اسے راس آجائے اگر راس نہ آیا تو تین دن کے اندر اندر اس کی تباہی و بربادی کر دے گا۔ اس لئے اسے چاہئے کہ اگر ایسا ہوتا دیکھے تو فوراً نقش کو اتار کر کسی کنوئیں یا تالاب میں پھینک دے اور اگر راس آجاوے تو اپنے پاس رکھے۔ نقش یہ ہے:۔

۹ ۹ ۲ ۲ × ۰۰۰ × ⊥ ııı × ר

پشت لوح پر طلسم کندہ ہو ۔ ط ط ع ع ۱۱۱ ۹ ۶ ۱ و

| خاکی | | | آتشی | قسم نقوش |
|---|---|---|---|---|
| برائے ہلاک دشمن | ہلاکی دشمن | کامیابی | برائے بدخواب وغیرہ | برائے مطلب |
| 〃 | عشر سوم | عشر دوم | ماہ قمری کے آخری | |
| 〃 | شنبہ یکشنبہ سہ شنبہ | سوم جمعرات یا جمعہ | اتوار یا بدھوار | یوم |
| کسی کھلے اور ہوادار مکان میں | 〃 | 〃 | آگ کے نزدیک بیٹھ کر جلتی بھٹی یا تنور | جگہ |
| 〃 | 〃 | 〃 | ۱۲ بجے کے بعد دوپہر کے وقت | وقت |
| 〃 | زحل یعنی سنیچر کے سفر میں | 〃 | جب عطارد کا سفر ہو | ساعت |
| کسی سفید کاغذ پر | 〃 | 〃 | کاغذ پر ہرن کی کھال پر یا چینی کے برتن پر | کس چیز پر لکھنا |
| مغرب کی طرف منہ کرکے | اپنے منہ میں کوئی کڑوی یا کھٹی چیز رکھ کر لکھے | 〃 | اپنے منہ میں گندم رکھ کر یا زبان کو دانتوں تلے دبا کر مشرق کی طرف منہ کرکے | لکھنے کی ترکیب |
| 〃 | کالے رنگ کی سیاہی سے یا سرمہ میں ملا کر لکھنا | سیاہی | اگر خواب بندی کے لئے لکھے تو سیاہی ۔ زبان بندی کے لئے زعفران سے | کس چیز سے لکھنا |
| جو نقش لکھے مکان کی چھت پر [illegible] اور دفن کر دیں یا قبرستان میں [illegible] | یا آگ میں دبا دیں یا قبرستان میں دبا دیں | 〃 | لکھنے کے بعد یا تو جلتی آگ میں ڈال دیں یا بھٹی تنور اور چولہے میں دبا دیں | جگہ استعمال |

| بادی | آبی |
| --- | --- |
| گمشدہ کو خود مکی، ایسی الفت محبت و زبان بندی کیلئے | دہائی اسیر الفت محبت اور برائے مریض |
| عشرہ اوّل | عشرہ دوم |
| جمعرات یا جمعہ | سوم جمعرات یا جمعہ |
| رات کو دس بجے کے بعد یا علے الصباح | شام کے بعد یا علے الصباح |
| رز | قمری یا مشتری |
| // | // |
| // | دکھن کی طرف منہ کرکے |
| کسی خوشبودار | زعفران یا مشک |
| سیاہی کے ساتھ | وغیرہ کے ساتھ |
| کسی درخت کے ساتھ لٹکا دے | پانی میں پھینک دے |

## ھدایات

۱- عامل کو چاہیئے کہ اس بات کا خیال رکھے کہ اگر کسی شخص کے واسطے بادی کا تعویذ لکھنا ہو تو اس کے نام میں یہ گیارہ حروف نہ ہوں حروف یہ ہیں۔

ا - ہ - ج - د - و - ق
ط - ک - ن - ض - ظ -

۲- اگر عامل نے کاروبار میں ترقی رزق میں اضافہ اور کسی کے مقابلہ میں فتح یا کامیابی حاصل کرنے کیلئے تعویذ لکھنا ہو تو اس کو چاہیئے کہ قمری مہینہ یعنی چاند کے مہینہ کے پہلے ہفتہ میں لکھے اور اگر کسی کو اپنی الفت و محبت میں مبتلا

کرنے کے لئے یا کسی کو اپنا مطیع و تابع کرنے کے لئے
لکھنا ہو۔ تو قمری مہینہ کے دوسرے ہفتہ میں لکھے
اور اگر کسی سے انتقام لینا منظور ہو تو قمری ماہ
کے تیسرے ہفتہ میں لکھنا چاہیئے۔

(۳) اگر روزی میں ترقی۔ کاروبار میں اضافہ تجارت
میں فائدہ یا کسی کو مسخر تابع فرمان کرنا مقصود
ہو۔ یا دولت میں گونا گوں ترقی کے خواہشمند ہو۔ یا
عزت کی تمنا ہو۔ تو جمعرات یا جمعہ کے روز تعویذ
لکھ کر اسے دیوے۔ اور اگر کسی کو دوسرے کی الفت
ومحبت میں مبتلا کرنا یا کسی مریض کو مرض سے
رہائی دلانی۔ یا کسی قیدی کو جیل خانے سے
چھٹکارا دلانا مقصود ہو تو اس کام کے لئے
سوموار لیعنی پیر کا روز تعویذ و نقش کے لئے
مبارک دن ہے۔

اگر کسی زبردست دشمن کا ہلاک کرنا یا اس سے انتقام لینا ہو تو اس کام کے لئے سنیچر۔ اتوار یا منگل کا روز اچھا اور مفید ہے۔ اگر کسی کی زبان بندی کرنے کی خواہش ہو تو پھر اتوار یا بدھ کے روز تعویذ و نقش لکھے۔

(۴) عامل کو چاہیئے کہ جس وقت بھی کوئی کسی قسم کا نقش یا تعویذ لکھنا چاہیئے۔ اس سے پیشتر نہا دھو کر پاک وصاف ہو جاوے۔ اگر نہا نہ سکے تو کم از کم پنج اشنانہ یعنی جس کو مسلمان بھائی وضو کرنا کہتے ہیں وضو کرکے اور صاف ستھرے کپڑے پہن کر اچھی طرح سے خوشبو وغیرہ لگا رکھے۔ اور ہر تعویذ کو شروع کرنے سے پیشتر بسم اللہ یا ۷۸۶ یا اگر ہندو ہو تو (اوم) لکھ کر یا (سری گنیش آئےنمنہ) لکھ کر پھر تعویذ لکھے اور اگر عامل بھائی مسلمان ہے تو اس کو چاہیئے کہ کلمہ پڑھنے اور لکھنے کے بعد یہ دعا پڑھ کر پہلے اپنے اوپر دم کرے بعد میں لکھے

دعا یہ ہے۔

یا حافظا ـ یا حفیظا ـ یا رقیبا ـ یا وکیل

مگر اس بات کا خاص خیال رکھنا چاہیئے کہ ناجائز
محبت یا بداعمالی کے لئے ہرگز ہرگز تعویذ لکھ کر نہ دیو
(۵) اگر کوئی عورت اپنے مرد یا کسی غیر مرد کو اپنے میل
کرنے یا محبت کرنے کے واسطے تعویذ لینا چاہے تو عامل
کو چاہیئے کہ پہلے مرد کا نام لکھے بعد میں عورت کا
اگر کوئی مرد اپنی عورت یا کسی آشنا عورت سے
محبت کرنی چاہے۔ تو پہلے عورت کا نام لکھنا چاہیئے
بعد میں اس مرد کا۔
(۶) اگر کوئی شخص اپنی منکوحہ عورت کو جدا کرنے
کے لئے تعویذ لکھوانا چاہیے تو عامل کو چاہیئے کہ وہ
ہرگز ایسا تعویذ نہ لکھے۔ ورنہ نقصان اٹھاوے گا۔
(۷) عامل کو اس بات کا خاص خیال رکھنا چاہیئے
کہ ہفتہ میں جتنے دن ہوتے ہیں ان میں سے ہر ایک
دن کا اپنا موکل علیحدہ ہوتا ہے۔ اس لئے جس روز
سائل کو تعویذ لکھے اس روز کے موکل کا نام بھی
تعویذ کے اندر لکھے مثلاً شنبہ کا میر تہار۔ یکشنبہ کا میر
نیطار۔ اور دوشنبہ کا میر پھمار

پیر چھایر۔ چہار شنبہ کا چھا ئیٹر۔ پنج شنبہ سبحٔ الودود۔

# نقش بھرنے کا طریقہ

ناظرین ! جس طرح شطرنج کے مہرے شطرنج کے اوپر نمبروار طریقہ سے رکھے جاتے ہیں اسی طرح ہر ایک نقش بھی طریقہ دار بھرے یعنے پُر کیے جاتے ہیں اب یہاں ناظرین کو نقش کرنے کا طریقہ سمجھا دیتے ہیں۔ تاکہ نقش لکھتے وقت عامل صاحبان کو خانہ پُری کرنے میں دقت پیش نہ آئے۔ کیونکہ اگر خانہ پُری پورے طریقہ سے نہ کی جاوے۔ مثلاً جو حروف یا عدد پہلے لکھنے چاہئیں۔ اگر وہ بعد میں لکھے جاویں یا بعد میں لکھنے والے حروف اگر پہلے لکھے جاویں تو اس طرح سے لکھا ہوا نقش بعض اوقات اثر پیدا نہیں کرتا۔ بے ترتیبی سے اس کا اثر زائل ہو نے کا اندیشہ ہوتا ہے۔ اس لئے عامل کو چاہئے

نقش اور تعویذ شطرنج کے مہروں کی طرح ترتیب وار لکھے۔ تاکہ اس کا اثر جلد ظہور پذیر ہو۔ غلط لکھنے سے بھی اگر تعویذ کا اثر زائل ہو جاوے تو لوگوں کے دلوں سے بھی تعویذات اور نقش ہائے کا اعتبار جاتا رہتا ہے۔ اور وہ اسے دہوکا اور ڈھونگ ہی سمجھنے لگتے ہیں۔ شطرنج پُر کرنے کا طریقہ یہ ہے۔ شطرنج میں گھوڑا ہمیشہ اڑھائی گھر چلا کرتا ہے۔ یعنی دو گھر سیدھے چلتا ہے اور ایک گھر موڑ کر یعنی بغل کا چلتا ہے۔ جیسا کہ اوپر والے نقشہ میں بتایا ہے۔



جو وزیر ہوتا ہے اس طرح چال ہمیشہ سب طرف کو چلتی ہے۔ یعنی سیدھی اپنے بائیں دونوں طرف کو بالکل جیسا کہ سامنے بتایا گیا ہے۔

تیسرا موہرا شطرنج میں فیل یعنی ہاتھی کا ہوتا ہے

یہ ہمیشہ ٹیڑھا مگر دو تو

اطراف کو چلا جاتا ہے۔

وزیر یا پیادے کی طرح

یا گھوڑے کی طرح

سیدھا دائیں بائیں

|   |   |   |   |   |   |
|---|---|---|---|---|---|
|   |   | ↙ | ↙ |   |   |
|   | ↘ | ↙ | ↓ | ↘ | ↘ |
|   | ↙ | ↙ |   | ↙ | ↘ |
|   |   |   |   |   |   |

کو نہیں چل سکتا ہے۔ جیسا کہ سامنے خانوں میں

دکھایا گیا ہے۔



چوتھا موہرا رُخ ہے جو کہ ہمیشہ سیدھا سامنا

اور دائیں بائیں چلتا ہے۔ ٹیڑھا ہرگز نہیں چل سکتا

دیکھو نیچے دائیں بائیں رستہ ملتا ہے۔ یہ کہیں کھڑا نہیں ہوتا۔

سیدھا

سامنا

ہے۔

|   |   |   |   |   |   |
|---|---|---|---|---|---|
| ← | ← | ↓ | → | → |   |
|   |   | ↓ |   |   |   |
|   |   | ↓ |   |   |   |
|   |   |   |   |   |   |
|   |   |   |   |   |   |
|   |   |   |   |   |   |

# طریقہ نقش مثلث لکھنے کا

عامل کو چاہیئے کہ جس کام کا یا جس آیت کا نقش لکھنا
چاہیئے اس کے نام کے تمام حروف کے اعداد بحساب ابجد
کہ اگلے صفحہ پر لکھے جاوینگے کے مطابق نکال کر تمام کو
مجموعہ کرکے ان میں بارہ عدد کم کردے اور پھر جو باقی بچے
جاویں ان کو ان پر تقسیم کرے جو آوے وہ پہلے خانے میں
لکھے اور پھر ہر ایک عدد میں ایک عدد اور اضافہ کرکے
ہر خانہ میں لکھتا جاوے۔ یعنے جو خانہ گھوڑے کی
چال پر ہے۔ اس کو پہلے ہندسہ سے پُر کرے پھر
ہر ایک ہندسہ یا عدد میں ایک ایک زیادہ کرکے
لکھتا جاوے۔ تیسرے خانہ میں پہلے خانہ سے دو عدد
زیادہ کرکے لکھے اور پھر رُخ کی چال جدھر کو چلے
تب تیسرے خانے سے اُدھر کی طرف چار عدد بڑھا
... ... خانہ سے پھر جس طرف کو ...
چال ... تو اس طرف پانچ عدد بڑھا کر لکھے اور پانچ میں

سے پھر وزیر کے خانہ کی طرف چھٹا عدد درج کرے چھٹے
خانہ سے پھر رُخ کی چال کی طرف ساتواں عدد لکھے ساتویں
عدد کے بعد گھوڑے کی چال پر اگلے خانہ میں آٹھواں عدد
درج کرے آٹھویں عدد سے پھر گھوڑے کی چال کی طرف
ناواں عدد لکھے - اس طرح سب خانہ پُر کرے اور ہر
ایک خانہ پُر کرنے کے بعد اگلے خانہ میں ایک عدد
بڑھا کر لکھنا چاہئے - جیسا کہ اُوپر بتایا جاچکا ہے آگے
ہم ناظرین کی سہولت کے لئے ایک مثال درج کرتے ہیں -
کسی بڑے دانشمند اور عامل نقش و تعویذ ہائے نے مثلث
نقش کے پُر کرنے کی بابت یہ ہدایت کی ہے کہ اگر آتشی نقش
لکھنا ہو تو اس کو سب سے پہلے نمبرا سے شروع کرنا چاہئے
اور اعداد کی کسر خانہ نمبر ۷-۲-۴ میں لکھنا چاہئے
اور اگر مادی قسم کا نقش لکھنا مطلوب ہو تو اس خانہ
کو ۴-۲-۷ میں اس طریقہ سے شروع کرنا چاہئے
اگر آبی لکھنا ہو تو سب سے پہلے خانہ نمبر ۷ سے
شروع کرے اور کسر ۴-۲-۷ میں لکھنا جاوے
اگر نقش خاکی لکھنا ہو تو سب سے پہلے خانہ نمبر ۹

8 سے شروع کرنا چاہئے اور پھر دوسرے نقشوں کی طرح کسر چار۔ دو ساٹھ میں اعداد لکھ کر خانہ پُر کرے۔ اس کا مطلب یہ ہے کہ ۹ کے ہندسہ کے بعد خانہ نمبر ۴ میں لکھے اور پھر خانہ نمبر ۲ میں اور بعد میں خانہ نمبر ۱ میں لکھے تب نقش صحیح ہوگا۔

# مربع شکل کا نقش پُر کرنا

عامل کے لئے ضروری ہے کہ اگر وہ کسی مربع شکل کا نقش کسی سائل کے واسطے لکھنا چاہئے تو درست سے پہلے اس آیت یا مطلوب کے نام کے اعداد بحساب ابجد کے نکالے اور پھر سب اعداد کا مجموعہ کرے۔ جو حاصل ہو اس میں سے ۳۰ عدد نکال دیوے جو باقی بچیں ان کو چار پر تقسیم کر دے اگر تقسیم پوری ہو جاوے اور باقی کچھ نہ بچے تو اس کے ایک حصہ کو خانہ نمبر ۱ میں درج کرے اور پھر اوپر کے طریقہ کی طرح یعنی گھوڑے کی چال کی طرح دوسرا خانہ پُر کرے یعنی دوسرا عدد دوسرے خانہ میں لکھے پھر دوسرے خانہ سے فرزین کی چال کے مطابق تیسرا خانہ پُر کرنا چاہئے تیسرے

خانہ سے پھر گھوڑے کی چال کا طریقہ چوتھا خانہ اور چوتھے سے پھر رُخ کی چال کے مطابق پانچویں خانہ میں عدد لکھے پانچویں خانہ سے پھر گھوڑے کی چال کی طرح سے چھٹے خانہ میں عدد درج کرے اور چھٹے خانہ کے بعد ساتواں خانہ پھر وزیر کی چال کی طرف پُر کرے ساتویں کے بعد آٹھواں خانہ پھر گھوڑے کی چال کی طرح سے درج کرے آخری خانہ یعنے نانواں خانہ فیلے یعنی ہاتھی کے خانہ کی طرح سے درج کرنا چاہئیے اگر خانہ نمبر ۹ سے زیادہ ہوں تو پھر دوسرے عددوں کو فیل کی چال کی طرح سے پُر کرنے چاہئیں یعنی ساتویں سے فیل کی چال پر دسواں خانہ اور چھٹے خانہ سے شروع کرے گیارھویں خانہ کو فیل کی چال میں پُر کیا جانا چاہئیے اور پھر پانچویں خانہ سے اسی طریقہ سے بارھواں خانہ فیل کی چال طرف کو پُر کرنا ہوگا بعد چوتھے خانہ سے لے کر فیل کی چال کے مطابق تیرھواں خانہ میں اعداد درج کرے اور تیسرے سے اسی چال کے مطابق چودھواں خانہ اور دوسرے خانہ سے لے کر اسی چال پر پندرھواں خانہ پُر کرے اور پہلے خانہ سے فیل کی چال کے مطابق سولھواں خانہ پر کرنا چاہئیے

(نوٹ) جیسا کہ اُوپر بتایا جاچکا ہے کہ مطلوب کے اعداد ابجد کے نکال کر ان کے مجموعہ میں سے ۳۰ کم کرکے ان کو چار پر تقسیم کرو اور اگر کچھ تر باقی بچے تو مندرجہ بالا طریقہ کے مطابق خانہ پُری کرو۔ اگر کچھ باقی بچے تو مندرجہ بالا طریقہ کے مطابق خانہ پُری کرو۔ اگر کچھ باقی بچے تو ان کو اس طریقہ سے لکھو یعنے اگر ایک باقی بچے تو خانہ نمبر ۱۳ میں ایک عدد اور بڑھاؤ اگر تین باقی بچیں تو ایک عدد خانہ نمبر ۵ میں بڑھا دو۔ اس طریقہ سے تمام اعداد پُر کرکے نقش کو بھی بڑھا دو۔ اس طریقہ سے تمام اعداد پُر کرکے نقش کو پورا کرو۔

مثال نمبر ۱

مثال نمبر ۲

جبکہ ۴ پر تقسیم کرنے سے ایک باقی بچے

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱ | نیں ۱۴ | فیل ۱۱ | گھوڑا |
| ۱۲ نیں | وزیر ۷ | ۱۰ گھوڑا | فیل ۱۳ |
| ۶ گھوڑا | ۹ ڈنبا | فیل | وزیر ۳ |
| ۱۵ نیں | ۴ گھوڑا | رخ | ۰ ایل |

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱ | ۱۵ | ۱۱ | ۸ |
| ۱۲ | ۷ | ۲ | ۱۳ نمبر |
| ۶ | ۹ | ۱۷ | ۳ |
| ۱۶ | ۴ | ۵ | ۱۰ |

### مثال نمبر ۳

اگر ۲ باقی بچیں

| ۱۸ | ۱۲ | ۱۵ | ۱ |
|---|---|---|---|
| ۱۴ | ۲ | ۷ | ۱۳ |
| ۳ | ۱۷ | 19 | ۶ |
| ۱۱ | ۵ | | ۱۶ |

### مثال نمبر ۴

اگر ۳ باقی بچیں

| ۹ | ۱۲ | ۱۵ | ۱ |
|---|---|---|---|
| ۱۴ | ۲ | ۸ | ۱۳ |
| ۳ | ۱۷ | ۱۰ | ۷ |
| ۱۱ | ۶۵ | | |

(نوٹ) جن خانوں میں ایک ایک عدد کو بڑھایا گیا ہے۔ ان خانوں کے کناروں کو سیاہ رنگ سے نشان کیا گیا ہے۔ عامل صاحبان کو اس کا خیال رکھنا چاہیئے کہ ان خانہ جات میں اضافہ کر کے باقی کے خانہ جات اسی طریقہ سے ترتیب وار لکھے جائیں۔

(نوٹ) نقش بھرنے کے کئی ایک طریقہ جات عامل لوگوں نے بیان کئے ہیں۔ مگر کتاب بڑھ جانے کی وجہ سے یہاں چند طریقہ جات درج کرتے ہی مناسب خیال کر کے انہی پر اکتفا کی جاتی ہے۔

# ابجد کے حرفوں کے اعداد

# اور اُن کے اسرار

اگر عامل یہ چاہے کہ وہ کسی نام کے اعداد بحساب
کے معلوم کر سکے یا کسی آیت کے حروف ابجد ...
سکے تو اس کے لئے کسی عارف بزرگ نے جو ...
حتی سے کچھ شناسائی رکھتا تھا - ان تمام حروف
آٹھ عدد کلمہ جات ایجاد کئے جن کے نام یہ ہیں

| کلمن | حطی | ہوز | ابجد |
|---|---|---|---|
| ضظغ | ثخذ | قرشت | سعفص |

ان آٹھ کلموں میں سے ہر ایک کلمہ کسی حروف
مرکب ہے اور ان کا تعلق سبعہ سیارہ سے
ہے - ہر ایک کلمہ کے اندر سات حروف
بنیادی خاکی ہوتے ہیں - اور جس شخص یا آیت
کے نام کا جو پہلا حرف ہوگا - اسی کا اسی نشا...

تعلق ہوگا۔ اس لئے عامل کو چاہیئے کہ جیسا ستارہ ہو
اس کے موافق ہی اس کو دھونی دیوے۔ یعنی بخور جلائے
اگر عین اس کے مطابق کرے گا تو انشاء اللہ بہت
جلدی اپنے ارادہ میں کامیابی حاصل کرے گا۔

# نقشہ حروف ابجد معہ ان کے سیارگان کے

| سیارہ | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| آتشی | ا ۱ | ہ ۵ | ط ۹ | م ۴۰ | ف ۸۰ | ش ۳۰۰ | ذ ۷۰۰ |
| بادی | ب ۲ | و ۶ | ی ۱۰ | ن ۵۰ | ص ۹۰ | ت ۴۰۰ | ض ۸۰۰ |
| آبی | ج ۳ | ز ۷ | ک ۲۰ | ص ۶۰ | ق ۱۰۰ | ث ۵۰۰ | ط ۵۰۰ |
| خاکی | د ۴ | ح ۸ | ل ۳۰ | ع ۷۰ | ر ۲۰۰ | خ ۶۰۰ | غ ۱۰۰۰ |
| جملہ | ابجد | ہوزح | طیکل | منسع | فصقر | شتثخ | ذضظغ |

اگر کسی شخص کی یہ خواہش ہو۔ کہ میں بھی اس
عمل کو سیکھ کر عامل بنوں تو اس کو چاہیئے کہ وہ
ابجد حروف کی زکوٰۃ کو پہلے ادا کرے۔ اس کے
بعد وہ پورا عامل بن سکتا ہے۔ کیونکہ حروف ہیں جو

یہی حروف ہیں جو تمام عملوں میں اور اذکار اور ادعیہ وظائف وغیرہ میں استعمال کئے جاتے ہیں۔ زکوٰۃ ادا کرنے کا طریقہ یہ ہے کہ ان حرفوں کو ہر روز بلا ناغہ چالیس دن تک پانچ ہزار مرتبہ مع ان کے مؤکلوں کے پڑھے۔ پڑھنے کا طریقہ یہ ہے کہ جب تمام حرفوں کو پڑھ چکے تو بعد میں یہ کہے کہ بحق باد ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ گے مؤکل کا نام لے۔

اب ہم ان حروف کے مؤکلوں کے نام بمعہ حروف کے پیش ناظرین کرتے ہیں۔

# ابجد کے حرفوں کے مؤکلات

نام مؤکل   نام مؤکل

| نام مؤکل | حرف | نام مؤکل | حرف |
|---|---|---|---|
| عطکائیل ع | ث | لوخائیل ع | خ |
| ابسا عیل ع | گ | سرحمائیل | ن |
| لوذائیل | ع | نطرائیل | ق |

| نام مؤکل | حرف | نام مؤکل | حرف |
|---|---|---|---|
| لوصائیلؑ | غ | حروززائیلؑ | ک |
| طاطائیلؑ | ل | کلکائیلہؑ | ج |
| روپائیلؑ | م | تنکفیلہؑ | ح |
| جولائیلؑ | ن | مهکائیلؑ | خ |
| دفعائیلؑ | و | درہدائیلؑ | د |
| دوریائیلؑ | ہ | اہرائیلؑ | ذ |
| سرکیطائیلؑ | ی | امرائیلؑ | ر |
| اسرافیلؑ | ا | شرخائیلؑ | ز |
| جبرائیلؑ | ب | همواکیلؑ | س |
| عزرائیلؑ | ت | همرائیلؑ | ش |
| میکائیلؑ | ث | اهجائیلؑ | ص |

# حروف ابجد برائے طلسم

علم یہ دو کے اندر ابجد کے حروف اور قسم کے ہونے

ہیں جو کہ ناظرین کی سہولت کے لئے ذیل میں درج کئے
جاتے ہیں۔ عامل کو چاہئے کہ جب کوئی نقش آبی خاکی
یا آتشی لکھنا مطلوب ہو تو اس میں ذیل کے حروف
بھرنے چاہئیں۔ تاکہ عام حروف میں امتیاز نہ ہو
سکے کہ حروف ابجدیہ ہیں۔

ا ب ت ث ج ح خ د ذ ر ز

س ش ص ض ط ظ ع غ

ف ق ک ل م ن و ہ ی



# طلسم جلنت یا خدائی طلسم

ناظرین! اب ہم ذیل میں طلسمی ٹوٹکے درج کرتے
ہیں جو کہ عالموں اور فقرا صاحبان کے ترجمہ شدہ ہیں۔

کہ اپنا اثر کئے بغیر نہیں رہتے اور وقت بھی اتنا خرچ نہیں ہوتا اور فائدہ بھی جلدی ہو جاتا ہے جو کام کرتا ہو۔ اس میں کامیابی حاصل ہوتی ہے۔ ذیل میں جو نقش پیش ناظرین کیا جاتا ہے وہ اسم اعظم کا درجہ رکھتا ہے۔ اس نقش کی تاثیر سائل کو تھوڑے ہی دنوں میں محو حیرت کر دینے والی ہے جو شخص اس نقش کو اپنے پاس ہر وقت حفاظت سے رکھے گا۔ وہ بڑے ہی عجیب و غریب نظارے دیکھے گا۔ جو کچھ اس نقش کے اثر سے وہ کام کر سکے گا یا معجزات دیکھ سکے گا۔ وہ کوئی دوسرا ہرگز نہ دیکھ سکے گا۔ ان کا بیان کرنا ہماری زبان یا قلم میں طاقت نہیں۔ وہ ہی شخص ان مشاہدات کو محسوس کر سکتا ہے جس کو ان کے دیکھنے کا اتفاق ہوا ہو۔ اگر اس کا عامل کوئی دنیاوی یا دینی یا کسی اور قسم کی مشکلات میں مبتلا ہو گیا ہو۔ اگر عامل کی خواہش ہو کہ فلاں شخص یا فلاں حسینہ سے میری محبت ہو جاوے یا فلاں شخص میرا مطیع ہو جاوے۔ خزانوں کا پتہ لگ جاوے چوری گئی ہوئی چیز مل جاوے یا چور کا پتہ لگ

جاوے یا غیر ممالک کے حالات معلوم ہو جائیں۔ مقدمہ میں کامیابی حاصل ہو۔ قیدی رہا ہو۔ غیبی حالات معلوم ہو جائیں۔ امتحان میں پاس ہو جاؤں یا گمشدہ آدمی یا مفرور کا پتہ مل جاوے یا خود بخود تمہارے پاس آ جاوے تو عامل کو چاہیئے کہ ان باتوں میں سے اگر کسی ایک بات کا پتہ بھی لینا چاہے تو نہا دھو کر پاک صاف ہو۔ ستھری پوشاک پہن کر اس اسم کو اپنے سرہانے رکھ کر سو جاوے تو اس کو خواب کے اندر اپنے مقصد میں کامیابی حاصل ہوگی۔ دوسری خوبی اس اسم میں یہ ہے کہ اگر تم کسی ایسے آدمی کے جو کہ تم سے کوئی راز چھپاتا ہو یا اگر چور ہو وہ چوری کر کے مانتا نہ ہو۔ تو جب سویا ہوا ہو۔ اس کے سرہانے یہ اسم رکھ دو۔ وہ خود بخود سب حالات بیان کرنے لگ پڑے گا۔ یہ اسم ایک تختی پر لکھا جاتا ہے۔

ھدایت :۔ اس تختی کے عامل کے لئے ضروری ہے اور ہر وقت جبکہ یہ تختی اس کے پاس ہو۔ پاک رہے کبھی ناپاک نہ ہونے پائے ہر وقت صاف ستھرا

رہے۔ پاک صاف لباس زیب تن کرکے جس وقت رفع حاجت کے لئے جاوے یا ناپاک ہو۔ اس وقت اس تختی کو اپنے پاس نہ رکھے۔ بلکہ اس کو ناپاک ہاتھ بھی نہ لگا دے۔

# لوح اسم اعظم تیار کرنے کا طریقہ

جب سورج برج ثور میں یعنی برکھ راسی کا ہو۔ دوسرے لفظوں میں جب کہ ہندی کا جیٹھ مہینہ ہو اور زہرہ یعنی شکر ستارہ برج جوت یعنی مین راسی میں پڑا ہوا ہو۔ اور چاند اور شکر کا آپس میں ملاپ ہو یعنی زہرہ اور قمر کا اتصال ہوا ہو ایسے وقت میں عامل کو چاہیئے کہ ۶ ماشہ سونا اور ۶ ماشہ تانبا لے کر اس کو زرگروں والی کٹھیالی میں ڈال کر نوشادر و سوہاگہ ڈال کر آگ میں رکھ دیوے آگ کو خوب روشن کرے جب دونوں چیزیں اچھی طرح سے گل جاویں تو اس کو اتار کر ٹھنڈا کر کے ایک چار کونی مربع تصور باندھ صاف ستھرے لباس سے خدا کا نام لے کر ذیل کا

نقش اس تختی پر کندہ کرے ۔ مگر یہ خیال رہے ۔ کہ نقش زہرہ
شکر کے سفر کے درمیان ہیں ختم ہوتے چاہئیں اتنے عرصہ
میں نقش ختم نہ ہو سکیں اور زہرہ کا دورہ ختم کر دیوے تو
عامل کو چاہیئے ۔ کہ اپنے کام کو اسی جگہ پر ختم کر دیوے پھر
جب زہرہ کا سفر اسی برج یعنے راسی پر آوے تو پھر باقی
نقوش پورا کرنا چاہئے اس بات کا بھی خیال رکھنا ضروری ہے ۔ کہ نقوش کے حروف بالکل صاف کندہ ہونے چاہئیں ۔
نقش یہ ہے :-

یا اللہ ۷۸۶ یا

| و | ۶ | ع | ے |
|---|---|---|---|
| ے | و. | و | ح |
| ح | م | ے | ح |
| ۹ | و | ح | م |
| ۴ | م | ۹ | ۱ |

یہ نقش تختی کے اوپر کے حصے یعنی ایک طرف کندہ کریں تختی کے دوسرے جانب یعنی نیچے کا نقش

| عہ | صمہ | عہ | صمہ | لعہ |
|---|---|---|---|---|
| لعہ | لعہ | عہ | صمہ | عہ |
| صمہ | عہ | لعہ | لہ | |
| لہ | عہ | صمہ | عہ | ہعہ |
| [illegible] | [illegible] | لعہ | عہ | صمہ |

(نوٹ) عامل کو چاہیئے کہ جس وقت یہ نقوش کندہ کرتے لگے پھر اس تختی کو عنبر کی دھونی دیلوے۔ گوگل جلا دے پھر نقش چکنے کے بعد اس کو خوشبو وغیرہ لگا کر کسی سفید رنگ کے کورے اور پاک صاف کپڑے کی تھیلی بنا کر اس میں حفاظت کے ساتھ رکھیں انشاء اللہ ہر کام میں کامیابی حاصل ہوگی جہاں جاؤ گے۔ لوگ دیکھتے ہی عزت کریں گے۔

## طلسم سلیمانی

ناظرین! اس نقش کی خوبی کیا بیان کریں۔ اس نقش میں ہزار فوائد بھرے پڑے ہیں جن کا بیان کرنا ہماری قلم کی طاقت سے باہر ہے وہ نقش یہ ہے جو کہ سائل یا عامل جس کے پاس بھی ہو اسے ہر خدائی برکت سے مالا مال کر دیتا ہے کسی قسم کی کمی اسے نہیں رہتی عزت دولت میں روز افزوں ترقی ہوتی ہے۔ ولی اولیا کا درجہ حاصل کر لیتے ہیں ایک [illegible] جس شخص کے پاس یہ طلسم ہوگا تمام [illegible] گی کیا ادنیٰ کیا اعلیٰ سب تابعدار ہوں گے!

اس کے قدموں پر نثار ہوں گے جس چیز یا انسان بلکہ حیوا
چرند و پرند کی طرف نگاہ بھر کر ایک بار دیکھے گا وہی اس کا
زمان و مطیع ہو گا دنیا کی کوئی چیز با برکت جس کو ہندی م
رو ہی سدہی کہتے ہیں ایسی نہیں ہوگی جو کہ اسے حاصل
ہو گی جس جگہ پر وہ جا کر کھڑا ہو جاویگا زہریلے جانو
سانپ اژدہا۔ بچھو اور جنگل کے خوفناک اور خونخ
درندے بھی وہاں سے اس کے خوف کے مارے جاویں گ
اتنی طاقت صرف اس سلیمانی نقش کے اندر موجود ہے
ہم اس نقش کے تیار کرنے کا طریقہ ناظرین کی خدمت
میں پیش کرتے ہیں۔

# طریقہ تیاری نقش

جب شمس برج حمل میں داخل ہو یعنی جب ہندی کا م
بیساکھ ابھی آغاز پر ہو۔ اس وقت عامل کو چاہیے کہ خالص
سونا بوزن ۴۸ رتی یا اسی حساب سے جتنا رکھنا چاہے۔ نس
۲۸ اشرفیاں سے کچھ کم ۲۸ رتی کا بھی کر سکتا ہے لیکن ایک
مندری جو کہ چوکور شکل کی نگینہ والی ہو تیار کروائے اور جب

جس اپنے پورے جیون پر اسی جھمیلے میں ہو۔ لیکن جیسا کہ آدھا
گزرا ہو۔ تو اس وقت کوئی اچھی سی ساعت دیکھ کر نہا

۲۸۷

| ۸ | ۱ | ۶ |
|---|---|---|
| ۳ | ۵ | ۷ |
| ۴ | ۹ | ۲ |

دھو کر صاف ستھرا لباس
پہن کر کے اپنے لباس اور
کو معطر کر کے نقش کندہ
یہ نقش بڑا مقدس ہے اس کو حل المشکلات یا مسبب الاسباب
حالت میں رکھے تو انشاء اللہ ہر قسم کی دولت سے مالا مال
نقش اوپر لکھا ہے۔



# طلسم فلکی

یہ طلسم بھی ایک لوح پر کندہ کیا جاتا ہے۔ جو کہ نہایت ہی
عجیب و غریب تاثیر رکھتا ہے۔ عامل لوگ اس لوح کو اپنی
یا کسی دھاگے میں باندھ کر اپنے گلے میں اس طرح
لٹکائے کہ لوح اس کے دل کے اوپر ہر وقت رہے تو وہ جس
دنیا میں عزت و مال پاوے۔ دشمن کو بھی دوست
ہر ایک اس کے حکم کو بجا لانا فخر سمجھے۔ بلکہ جنی ارواح

بھی اس کے حلقہ بگوش ہو کر غیبی حالات سے ہر وقت اطلاع کرتے
ہیں اور جنگل کے خوفناک درندے، چرند سب اس کے ساتھ
محبت کریں۔ بلکہ جہاں تک اس نقش میں خوبی ہے کہ اگر اس کے
ساتھ تیار کرنے والا اس کو پورے طریقہ کے ساتھ تیار کرے
کسی قسم کا نقص یا کمی اس میں واقع نہ ہو جاوے تو پھر
عامل جب چاہے ہزارہا آدمیوں کی مجلس میں بیٹھا ہوا اپنی مرضی
سے لوگوں کی نظروں سے غائب بھی ہو جاوے جس کو دیکھ کر لوگ
حیران و ششدر رہ جاویں پھر جب چاہے ان کے روبرو ہو لوگ
اس کو پورا جادوگر تصور کرنے لگیں اور اس سے ڈریں کے بلکہ
زبردست سے زبردست آدمی بھی اس کے تابع فرمان ہو جائیں گے
لوح تیار کرنے کا طریقہ حسب ذیل ہے۔

جب شمس برج سرطان یعنی سورج کرک راسی کا ہو جس کو ہندی
میں ساون کا مہینہ کہتے ہیں اور چاند اپنے شرف پر ہو۔ اور شرف
یعنی برہسپتی سے اس کا میل ہو ایسی ساعت میں عامل کو چاہئے
کہ چاندی کی ایک لوح تیار کروائے اور پھر پاک و صاف
صاف ستھرا لباس پہن کر اپنے بدن اور لباس کو معطر کرے
یعنی بانست کو زعفران مشک اور گوگل کی دھونی دیکر ذیل کا

اسی ساعت میں کندہ کرلے نقش یہ ہے

| ااا | 7 | S | ل |
|---|---|---|---|
| ٢ | ⊟ | س | ص |
| ص | س | ⊞ | ٦ |
| ص | س | ٤ | ⊟ |

جس وقت یہ نقش مکمل ہو جائے تو عامل کو چاہیے کہ متواتر
۲۸ یوم تک مشتری یا برہسپتی کے سایہ میں حفاظت کے ساتھ
رکھے یہ ساعت بہت لمبی یعنی اڑھائی ماہ کی ہوتی ہے اس
لئے ۲۸ دن تک اس نقش کو مشتری کے سایہ میں حفاظت
سے رکھے اور ہر روز مذکورہ بالا اشیاء کی دھونی رات کے
وقت اس کو دیا کرو۔ جس وقت مشتری یعنی برہسپتی کا ستارہ
غروب ہو جائے یا اگلے پر چلا جاوے۔ تو اس نقش کو
سبز رنگ کے گورے کپڑے میں یا سرخ رنگ کے
یہی مگر پاک صاف کپڑے میں لپیٹ کر حفاظت سے
رکھے جب کسی کام کے لئے باہر جانا ہو تو اس کو اپنی پگڑی
میں رکھ کر یا داہنے بازو پر باندھ کر چلا جاوے یا اس نقش کو

گلاب کے عرق میں دھو کر پی لے تو ہر کام میں کامیابی حاصل
کر کے آوے اگر یہ گلاب جس میں کہ وہ نقش دھویا گیا ہے کسی
مریض کو پلا دیا جاوے تو وہ غیبی راز بیان کرنا شروع کر دیوے
جو کوئی اس نقش کو پاس رکھے خدا کی برکت سے مستفید ہو اور
مالا مال ہو کر دنیا میں عیش و عشرت کی زندگی بسر کرے۔

## طلسم فرقان

عاملان طلسم کو اس نقش کی خاص کر بہت قدر کرنی چاہئے
کیونکہ یہ نقش کلام اللہ کا ہے اور بڑا ہی عجیب تاثیر والا نقش
ہے اس کی سب سے زیادہ خوبی یہ ہے کہ انسان کی ہر مصیبت
جو کہ خواہ وہ دینی ہو خواہ دنیاوی ہو اس کے اثر سے فوراً
دور ہو جاتی ہے۔ اگر اس نقش کو پانی میں یا عرق گلاب میں
دھو کر کسی بیمار کو پلایا جاوے تو وہ بیمار بہت جلد
تندرست ہو جاوے۔ اگر کوئی مفلس نادار اس کو اپنے
پاس رکھے تو چند دنوں میں دولت سے مالا مال ہو جاوے
اگر اس کے سر پر قرضہ وغیرہ ہو تو وہ بھی اس نقش

اثر سے سب اُتر جاوے۔ اگر کسی سے مقدمہ بازی ہو۔
تو اس میں بھی کامیابی حاصل کرے۔ میدان جنگ میں
دشمن پر غالب رہے۔ اگر کوئی اسیر ہو تو قید سے رہائی
پاوے اگر کسی کو اپنے مطیع اور تابع فرمان کرنا مقصود
ہو تو اس کو یہ نقش پانی میں یا عرق گلاب میں دھو
کردہ عرق اسے پلا دیوے خواہ کتنا ہی دشمن جان
کیوں نہ ہو زیر ہو کر قدموں پر گر پڑے۔ القصہ یہ
نقش انسان کی ہر حاجت کو رفع کرتا اور ہر مصیبت
کو دور کرنے والا ہے۔ اور مقدس و معتبر ہے۔
عامل کو چاہیئے کہ اگر وہ اس نقش کو سادھ کرنا
یعنی پورا کرنا چاہتا ہے تو ہر جمعہ کے روز پانچ ہزار
مرتبہ کسی کاغذ پر لکھ کر ان کی گولیاں آٹے میں
باندھ کر کسی دریا میں یا تالاب میں ڈال دیوے
اور بعد میں کچھ خیرات وغیرہ بھوکے لوگوں میں
تقسیم کرے پھر اس نقش اعظم کی تاثیر دیکھے۔

نقش مبارک اگلے صفحہ پر ملاحظہ فرمائیں

یا محمدؐ ۷۸۶ یا اللہ

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۱۲۲۴۹۰ | ۱۱۳۴۴۹۰ | ۱۱۲۲۴۹۰ | ۱۱۳۴۴۹۰ |
| ۱۱۳۴۴۹۰ | ۱۱۲۲۴۹۰ | ۱۱۳۴۴۹۰ | ۱۱۲۲۴۹۰ |
| ۱۱۲۲۴۹۰ | ۱۱۳۴۴۹۰ | ۱۱۲۲۴۹۰ | ۱۱۳۴۴۹۰ |
| ۱۱۳۴۴۹۰ | ۱۱۲۲۴۹۰ | ۱۱۳۴۴۹۰ | ۱۱۲۲۴۹۰ |

اس نقش کو لکھتے وقت عامل کو چاہیے کہ اچھی طرح سے پاک صاف ہو کر صاف ستھرا لباس پہن کر لباس اور بدن کو خوشبو سے معطر کر کے پانچ سو مرتبہ درود شریف پڑھ کر لکھے اور جس وقت نقش ختم کرے تو پھر پانچسو مرتبہ درود شریف اور ایک سو آٹھ مرتبہ سورہ فاتحہ شریف پڑھے نقش میں اور بھی عجیب و غریب تاثیر ہو جائے گی ۔

## طلسمی نقش

عامل صاحبان! یہ طلسم دیکھئے اور آزمائیے۔ نہایت ہی عجیب و غریب تاثیر کا مالک ہے اور سولہ قسم

سے کاموں میں علیحدہ علیحدہ طریقوں سے لکھا اور استعمال کیا
جاتا ہے اور ہر کام میں حیرت انگیز مشاہدات دکھلاتا ہے یعنی
اگر کسی کو بھوت پریت کا سایہ ہو۔ یا جن پری کے چنگل میں
پھنسا ہوا ہو تو اس طلسم کے اثر سے فوراً دور ہو جاوے نظر
بد لگی ہو۔ دشمن کی تباہی و بربادی یا بیمار کرنے کے لئے استقاط
حمل کے لئے جس عورت کے اولاد نہ ہوتی ہو یا ہو کر مر جاتی ہو
یا لڑکیاں ہی پیدا ہوتی ہوں اور وہ لڑکے کی خواہشمند ہو
تو اس نقش کے اثر سے بانجھ کے اولاد ہو گی لڑکیوں کی جگہ
کی جگہ بڑا خوبصورت اور عقلمند لڑکا پیدا ہو گا جو کہ عمر
دراز ہو۔ دشمن کی جان لینے کے لئے بغض و کینہ کے لئے
تپ کے لئے تپ لرزہ کے لئے درد جگر کے واسطے۔
درد گردہ کے واسطے اگر کسی کے گھر میں رات کو یا
دن کو آسمان سے اینٹیں برستی ہوں۔ جس سے گھر کے تمام
افراد خوف زدہ رہتے ہوں۔ ان اینٹوں کو بند کر کے
گھر والوں کا خوف دور کرنے کے لئے اور اگر کسی قسم کی
بیماری کسی شخص کو ہو تو وہ اس نقش کو لکھ کر اپنے
پاس رکھے انشاء اللہ بہت جلد مرض سے مخلصی حاصل

کرے۔ طریقہ اس نقش کے لکھنے کا یہ ہے کہ کسی اچھی سی ساعت میں کیسر کے ساتھ سفید رنگ کے ریشمی پر اگر کپڑا نہ ملے تو کسی کورے کاغذ پر لکھ کر اُسے زعفران اور مشک کی دھونی دے اور اگر وہ نظر بد کے لئے لکھنا چاہتا ہے تو خانہ نمبر ۱ سے شروع کرے۔ اور پھر ترتیب وار لکھتا جاوے۔ اگر جن (پری) یا بھوت پریت کا سایہ دور کرنے کے لئے لکھنا ہو۔ تو خانہ نمبر ۲ سے شروع کرنا چاہئے۔ اگر دشمن کی بربادی و تکلیف کے لئے لکھنا مطلوب ہو۔ تو خانہ نمبر ۳ سے اگر الفت و محبت کے لئے ہو تو خانہ نمبر ۴ سے شروع کرے مگر اس بات کا خیال رکھے کہ دشمن کے واسطے لکھے تو اس کا نام بمعہ اس کی ماں اور بمعہ مرض و تکلیف کے لکھے اور الفت و محبت کے واسطے اگر لکھے تو معہ طالب و مطلوب کے بمعہ ان کی ماں کے نام کے لکھے۔ اور اگر کسی درد زہ ہوتی ہو تو اس نقش کو خانہ نمبر ۵ سے شروع کرے اگر اسقاط حمل کے واسطے تحریر کرنا ہو تو خانہ نمبر ۶ سے شروع کرے اگر کسی بانجھ عورت کے واسطے اٹھرا کے واسطے تحریر

مقصود ہو۔ تو خانہ نمبر ۷ سے آغاز کرے اور اگر ہلاکی دشمن
واسطے لکھنا پڑے تو خانہ نمبر ۸ سے شروع کرے جب نقش
کر اور دشمن کا نام اوپر لکھ کر اس کے گھر کی طرف اس کا
کر کے کریگا۔ تو اس کا دشمن گھوڑے سے گر کر ہلاک ہو
ے گا۔ اگر کسی سے بغض و کینہ یا انتقام لینا منظور ہو
اس نقش کو خانہ نمبر ۹ سے لکھنا شروع کرے۔ تپ کے
سطے نمبر ۱۰ سے اور تپ لرزہ کے یعہ مریض کا نام لکھنے
خانہ نمبر ۱۱ سے لکھے درد جگر کے واسطے خانہ نمبر ۱۲ سے
زہ کے درد کے لئے خانہ نمبر ۱۳ سے اور پسلی کے درد
واسطے خانہ نمبر ۱۴ سے۔ اور اگر گھر میں اتفاقاً ہر روز
مان سے بارش ہوتی ہو تو اس نقش کو خانہ نمبر ۱۵ سے
اگر کسی شخص کو کسی قسم کی مرض ہو تو اس کو مخلصی
نے کی غرض سے خانہ نمبر ۱۶ سے لکھنا شروع کرنا
ئے۔ نہایت ہی اکسیر و مفید مطلب نقش ہے۔ اگر
نقش کو استعمال کرتے سے پہلے پیر کے دن یا جمعہ
دن پندرہ مرتبہ لکھ کر سات پیر یا جمعہ آٹے
کو لیاں بنا کر دریا میں ڈال دیوے اور ہر پیر یا

جمعہ کو جس دن کہ نقش لکھے۔ بعد میں کچھ کو کھانا تقسیم کرے تو اس نقش میں بے بہا تاثیر پیدا ہو۔ لوگ اس کے اثر کو دیکھ کر حیران و ششدر رہ جائیں گے۔ نہایت ہی مفید اور کارآمد نقش ہے۔

| یا رحیم | | | یا کریم |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۱۱ | ۱۴ | ۱ |
| ۱۳ | ۲ | ۷ | ۱۲ |
| ۳ | ۱۶ | ۹ | ۶ |
| ۱۰ | ۵ | ۴ | ۱۵ |



# عجیب و غریب نقش برائے اُلفت و محبت

یہ نقش جو چند ایک یہاں درج کئے جاتے ہیں۔ یہ نقش ہمارے فقراء اور علماء لوگوں کے بنائے ہوئے اور پر تاثیر ہیں۔ ان نقشوں کو عامل اگر پورے طریقہ سے کریں تو بھی خطا نہیں ہوتے محبوب خواہ کتنا ہی سنگدل کیوں نہ ہو۔ ان نقش کے اثر سے فوراً زیر ہو کر بیزار جائے

یہ نقش ۶ سے اضافہ کے ساتھ بھی چال سے

فریفتہ و شیدا ہو جاتا ہے۔ اس کے اثر سے جو دوست اور
محبوب ناراض ہو گیا ہو اور کئی منتوں سماجتوں یا حیلوں
بہانوں سے ماننے میں نہ آتا ہو۔ اس کے لئے نہایت ہی
عمدہ جادو کا اثر رکھنے والے ہیں ذیل کا نقش روٹھے
ہوئے یا سنگدل محبوب کو ایک پہر کے اندر اندر حاضر
کرتا ہے بڑا ہی سریع الاثر نقش اس کو لکھنے سے پہلے
عامل کو چاہیئے کہ نہا دھو کر پاک صاف ہو کر صاف ستھرا
لباس پہن کر لکھے اگر ناپاکی کی حالت میں اس کو لکھے گا یا
اپنے پاس رکھے گا تو نہ صرف نقش کا اثر جاتا رہے گا بلکہ
خود اس کو بھی نقصان پہنچنے کا اندیشہ ہے نقش
مبارک یہ ہے:

جبرائیل ۷۸۶ عزرائیل

| ۸۰ | ۴۰ | ۳۲ | ۱۲۰۰ |
|---|---|---|---|
| ۲۴ | ۱۲۸ | ۷۲ | ۴۸ |
| ۱۰۴ | ۱۶ | ۵۶ | ۹۶ |
| حب | ۸۸ | ۱۱۲ | ۸ |

میکائیل ۳۴ ۲۷۲ اسرافیل

مطلوب اور اس کی ماں کا نام

طالب کا اور اس کی ماں کا نام

نقش رکھنے کا طریقہ یہ ہے کہ قمری مہینہ کے آغاز میں پیر کے روز صبح کے وقت نہاوے اور پھر مغرب کی طرف منہ کرکے دو زانو ہوکر بیٹھ جاوے اور پھر ایک سو آٹھ مرتبہ ذیل کا نقش لکھ کر آٹے کی گولیاں جس میں کہ تھوڑا سا گڑ اور شکر بھی ملا ہوا ہو ان نقشوں کو گولیوں میں باندھ کر دریا میں مچھلیوں کو ڈال دے اور ۲۱ روز تک اپنے عمل کو جاری رکھے۔ جب اکیسویں روز اپنے عمل کو ختم کرکے گھر پر آوے۔ اور آتے ہی بغیر کسی سے بات چیت کئے غسل کرے پھر کسی مٹی کے کورے برتن میں دودھ اور چاولوں کی کھیر پکاوے۔ اور اس میں گھی اور کھانڈ اور میوہ وغیرہ ڈالے۔ یہ سب اشیاء وزن میں ایک جیسی ہونی چاہئیں۔ اور اس کے ساتھ ایک سفید رنگ کا مرغ بھی لے لے۔ ان اشیاء کو لے کر پھر اسی روز دریا پر جاوے مگر اس بات کا خاص خیال رکھے کہ رستہ میں آتے اور جاتے وقت اس روز کیا بلکہ جس روز سے عمل شروع کرے کسی سے بات چیت نہ کرے۔ جب گھر واپس آکر پھر دوبارہ نہا دھو کر کچھ چیز خود نہ کھالے۔

جس وقت ان سب اشیاء کو لے کر دریا پر پہنچ جاوے تو وہاں جا کر بلند آواز سے پہلے تکبیر پڑھے۔ پھر اس مرغ کو ذبح کرے اور پھر ان سب اشیاء پر موکلوں کا فاتحہ پڑھے بعد میں پھر اور نقش لکھے اور ببیس تو پہلے روز دوں کی آٹے اور گڑ میں گولیاں بنا کر دریا میں مچھلیوں کو ڈال دیوے۔ اور ایک نقش حفاظت کے ساتھ اپنے پاس رکھے اور ان اشیاء کو جو ساتھ لے کر گیا تھا سب کو بمعہ ذبح شدہ مرغ کے زمین میں دفن کر دیوے۔ کیونکہ یہ کسی کے کھانے کی چیز نہیں اگر کوئی ان چیزوں کو کھا لے گا۔ تو وہ پاگل اور بڑی سوائی ہو جاویگا اور عامل کا کام بھی ہونے سے رہ جاویگا بلکہ اس کے عمل کا سارا اثر جاتا رہے گا اور پھر اپنے مکان پر آ کر اس باقی ماندہ نقش کو سونے چاندی تانبا یا کسی سرخ رنگ کے ریشمی کپڑے میں باندھ کر اپنے داہنے بازو باندھے مگر یہ خیال رکھے کہ نہانے وقت نقش بھیگ جاوے اور اس بات کا بھی خیال رکھے کہ اس نقش کو کسی جگہ برہنہ لے جاوے اور ناجائز محبت کے واسطے اس استعمال نہ کرے ورنہ نقصان اٹھائیگا۔ نقش لکھنے وقت

اور دوران عمل میں اور بازو پر باندھتے وقت تصور ہر وقت اپنے محبوب کا دل میں رکھے۔ تو محبوب تھوڑے ہی عرصہ کے خواہ ہزار کوس پر بیٹھا ہو فوراً حاضر ہو جاوے گا۔ اگر اتنی جلدی خود نہ پہنچ سکیگا۔ تو اس کے آنے کی کوئی اطلاع آجاویگی۔ اگر وہ نہ آوے گا۔ تو جس جگہ ہوگا وہیں پر اسے خفقان ہو جاوے گا۔ نہایت اکسیر اور کارآمد نقش ہے اور فقراء کا تجربہ شدہ ہے۔

# اُلفت و مُحبّت کیلئے بے نظیر نقش

عامل صاحبان: یہ وہ نقش ہے جو کہ اپنی کرامات چند لمحہ کے اندر ظاہر کرتا ہے۔ اس کو جو شخص اپنے محبوب کا تصور باندھ کر اپنے پاس رکھے اس کا مطلب فوراً جس جگہ بھی ہو بے تاب ہو کر فوراً اپنے طالب کے پاس حاضر ہو کر تابع فرمان ہو صحیح اور تجربہ شدہ نقش ہے۔ اس کے لکھنے کے چار طریق ہیں جو کہ ذیل میں درج کئے جاتے ہیں

۱- پہلا طریقہ اس نقش کے عمل کرنے کا یہ ہے کہ اس نقش کو پاک صاف ہو کر صاف ستھرے کپڑے پہن کر کسی جنگل میں جا کر یا اپنے مکان کے بالاخانے پر بیٹھ کر اس کو کسی کورے کاغذ پر لکھ کر شہد اور کسی خوشبودار عطر میں تر کر کے کسی پاک صاف روئی میں لپیٹ کر اس کی بتی بنا لیں پھر مٹی کا ایک کورا چراغ لیکر اور کوئی خوشبودار تیل اس میں ڈال کر اس بتی کو روشن کریں۔ چراغ کا منہ اپنے مطلوب کے مکان کی طرف رکھیں اور تصور اپنے محبوب کا باندھیں اور اس چراغ کے پاس سے آٹھ دن تک نہ ہلیں اور نہ ہی چراغ کو بجھنے دیویں۔ محبوب بیقرار ہو کر آویگا۔ اور پھر تا زندگی ایک لمحہ بھی طالب سے علیحدہ ہونے کا نام نہ لے گا۔ بلکہ اُلٹا عاشق ہو کر اپنے طالب پر ہزار جان سے شیدا و فریفتہ ہو جاوے گا۔ نہایت ہی اکسیر اور مفید نقش ہے۔

۲- دوسری ترکیب اس نقش کے لکھنے کی یہ ہے کہ اپنے محبوب کا تصور باندھ کر طالب پاک و صاف ہو کر نہا کر صاف ستھرا لباس پہن خوشبو سے معطر ہو کر کسی مادہ

بکری کا جو کہ سفید رنگ کی ہو۔ سالم شانہ لے کر اس کے
اوپر اس نقش کو کندہ کرائے پھر اس کو شہد میں تر کرکے
ایسی جگہ پر جہاں کہ آگ جلتی ہے یعنی چولھا۔ بھٹی۔ تنور میں
دفن کر دیوے تو محبوب فوراً حاضر ہو کر تابع فرمان ہو اور
طالب کی محبت میں بیقرار ہو جاوے۔

۳۔ تیسری ترکیب میں عامل صاف و پاک ہو کر اپنے محبوب
کا تصور باندھ کر اس کے مکان کی طرف منہ کرکے کسی چینی کی
پلیٹ یا پیالی میں اس نقش کو کیسر اور عرق گلاب کے ساتھ
لکھ کر کسی چولھے، بھٹی یا تنور کے نیچے دبا دیوے۔ اس کا
محبوب خواہ کتنا ہی سنگدل کیوں نہ ہو۔ فوراً بیتاب ہو کر
حاضر خدمت ہو جاوے۔

۴۔ چوتھی ترکیب بھی بالکل آسان ہے یعنی عامل صاحب
حسب دستور پاک صاف ہو کر بغیر کسی سے بات چیت کئے
ایک کاغذ پر کیسر کستوری کے ساتھ اس نقش کو لکھے پھر ایک
کورا کوزہ مٹی کا لے کر اسے نگی میں رکھ کر اس میں وہ نقش اور نقش
سات دانے ڈال کر کوزے کو کوئلوں یا آگ میں رکھ دیوے محبوب
دل کا بیقرار ہو جان سے شیدا ہو فریفتہ ہو کر حاضر ہوگا۔ انشاء

یا ہے عجیب و غریب تاثیر کا مالک سب ہے اور عامل کو
حیران کر دینے والی چیز ہے۔ نقش یہ ہے۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| ۱۱ | ۱۸ | ۱۸ھ | ۱۱ | ۱۸ | ۸ |
| ء | ۱۱ | ۹ | ۳ | ۱۸ | ۱۱ھ |
| ۱۱۱ | ۱۹ | ۱ء | ۱۱۹ء | ۱۱۱ | ۱۱ھ |
| ۱۱ | ۲۱ | ع | ۱ءع | ۱۱۹ | ء ۱۱ |
| ھ | ۱۹ | لاھ | ۹۱ | | ۱ء۲ |
| ۱۸ | لاو | ۱۱ | عھ | ۸۱ | ۸ |

۵۸ الساعۃ

فلاں بن فلاں علی حب فلاں بن فلاں

## نسخہ دیگر

اگر کسی شخص کا دوست ناراض ہو گیا ہو اور وہ کسی
ستم تر مانتا ہو یا کسی کا کوئی مطلوب بڑا سیلے رحم اور
سنگدل ہو تو بارہا منتوں اور ترکیبوں کے بعد بھی موم نہ
ہو۔ بلکہ آنکھ اٹھا کر بھی نہ دیکھتا ہو تو طالب
چاہئے کہ اتوار کے روز علی الصبح اٹھ کر ایک تر چڑا

ذبح کرے اور اس کا خون ایک برتن میں ڈال دے پھر
پاک صاف ہو کر اپنے محبوب یا دوست کا تصور باندھ کر
اس کو لکھے اور پھر اسی وقت اس میں ریشم سُرخ کا دھاگہ
باندھ کر کسی اُونچے درخت کی شاخ سے باندھ دیوے او
نقش کو ہوا میں چھوڑ دیوے خواہ کتنے ہی سالوں کا محبوب
ناراض کیوں نہ ہوا ہو فوراً بیتاب ہو کر حاضر ہو گا۔ اور
پہلے سے بھی زیادہ محبت سے پیش آوے گا۔




## دیگر

اگر طالب کسی چاہتے اتوار کے روز مندرجہ ذیل نقش
نام یا چوکی روٹی پر لکھ کر کسی کُتے کو وہ روٹی کھلا دیوے
اور کسی وقت کتا بھونکے گا اس کا مطلوب فوراً بیتاب

ہو کر طالب کے قدموں میں حاضر ہو گا اور پھر لمحہ بھر کے لئے
بھی جُدا ہونا گوارا نہ کر سکے گا۔ تا زندگی بے دام غلام
ہو گا۔ اگر مطلوب مرد ہے تو کتے کو روٹی کھلانی چاہیئے
اگر مطلوب عورت ہے تو وہ روٹی کسی کتیا کو کھلانی چاہیئے
دوسری بات یہ ہے کہ اگر کتیا یا کتا مطلوب کے اپنے گھر کا
یا گلی کا ہو گا تو بہت جلدی یہ نقش اپنا اثر دکھائیگا۔
نقش یہ ہے۔ لا ع بدع لا ع حم حاھمد

## دیگر



اس نقش کو اتوار کے روز جبکہ مشتری کی ساعت ہو
مشک اور زعفران و گلاب تینوں اشیاء کو ملا کر کسی ایک
صاف کاغذ پر لکھیں اور رکھ کر صاف روئی میں لپیٹ کر بتی
بنا کر کسی کورے چراغ میں خوشبودار تیل ڈال کر روشن کریں
چراغ کا رخ اپنے محبوب کے مکان کی طرف رکھیں
محبوب فوراً حاضر ہو گا۔ مگر یہ خیال رہے کہ جب محبوب
آئے تو طالب اس کے ساتھ ہمکلام نہ ہو بالکل چپ رہے

تو محبوب ہزار جان سے فریفتہ و شیدا ہو کر تابع فرمان ہو گا
دوسری صبح اس کے ساتھ ہم کلام ہو نقش یہ ہے۔

۱۱۱۸۸۱۸۱ ط ۱۱۶ ۱۸۷ ۱۱۱۸۱۸ ۱۱ الحط ۱۱ ای ۸۲ ۱۲۹

نام مطلوب فلاں بن فلاں          علی حب فلاں بن فلاں

اب ہم ناظرین کی خدمت میں وہ نقش لکھتے ہیں جن پر عمل کرنے سے انسان کی روزی۔ تجارت اور عزت میں برکت ہر قسم کی ہو۔

اور یہ نقش رزق میں ترقی کرنے کے لئے نہایت ہی اکسیر اور مفید اور تجربہ شدہ ہے جس شخص کے پاس یہ نقش ہوگا۔ اس کے کاروبار۔ بیوپار اور خرید و فروخت میں گوناگوں فائدہ ہوگا ایسا فائدہ اٹھے کبھی اس کو نہ ہوا ہوگا۔ وہ دولت میں کھیلنے لگے گا۔ بڑا امیر و کبیر بن جاویگا اگر ملازم کسی جگہ پر ملازم ہے تو اس نقش کو پاس رکھنے سے اس کے مرتبہ اور تنخواہ میں بے بہا ترقی ہوگی جس کا اس کو

خواب و خیال تک بھی نہ ہو۔ اس نقش کے عمل کرنے کی ترکیب یہ ہے کہ کسی اچھی ساعت میں کوئیں حوض۔ تالاب یا نہر کے کنارے پر جا کر پاک صاف ہو کر یعنی نہا دھو کر اگر نہا نہ سکے تو وضو کر لینا ہی کافی ہے۔ اگر عامل صاحب ہندو مذہب سے تعلق رکھتے ہیں۔ تو پنچ اشنانہ کرے۔ پھر کسی خوشبودار سیاہی کے ساتھ اکتالیس مرتبہ لکھ کر آٹے کی گولیوں میں بند کر کے اس کو دریا حوض یا تالاب وغیرہ میں مچھلیوں کو ڈال دے۔ مگر ان میں سے ایک نقش اپنے پاس رکھ لے دوسرے روز پھر اسی طرح کرے اور یہ نقش تو مچھلیوں کو ڈال دے اور ایک اپنے پاس رکھے مگر پہلے روز والا نقش جو کہ اس نے اپنے داہنے بازو پر باندھا تھا۔ اس کو کھول کر خالی گولی بنا کر اس کو بھی ان یہ نقشوں کے ساتھ دریا میں پھینک دیوے دوسرے روز پھر ایک نقش لکھ کر اپنے بازو سے باندھ لے اور دوران اسی طرح سے عمل کرے اور متواتر اٹھ دن تک رکھے آخری دن جو نقش اپنے پاس رکھے اسے زعفران مشک گولی کی دھونی دے کر تھوڑی دیر رکھ لے کر

اس کو خوشبو سے معطر کر کے اس میں نقش لپیٹ کر سونے
چاندی تانبا میں مڑھا کر اپنے داہنے بازو پر باندھے۔
انشاء اللہ خدا کے فضل سے اس کی برکت سے ہر ایک
فیض یاب ہوگا۔ نقش یہ ہے:۔




## دیگر

اب ذیل میں وہ نقش درج کیے جاتے ہیں۔ جو کہ
غضب کی تاثیر رکھنے والے ہیں ان نقوش کو جو شخص اپنے
خزانہ والی پیٹی یا دوکان کے گلہ میں رکھے گا اس میں سے

کبھی دولت ختم ہونے میں نہ آوے گی۔ بلکہ روز بروز بڑھتی جاوے گی۔ ان نقشوں کو بھی پاک صاف ہو کر کیسر کے ساتھ لکھنا چاہیئے اور لکھ کر بعد ازاں زعفران و لوبان اور مشک و گوگل وغیرہ کی دھونی دینی چاہیئے۔ اگر ہر روز صبح کو نہا دھو کر ان نقوش کو دھونی دے دی جائے تو اور بھی اچھا ہے اور جلدی اپنا اثر دکھاتا ہے۔

نقش نمبر ۱

یاکریم ۷۸۶ یارحیم

| | | | |
|---|---|---|---|
| ں | ت | 日 | 目 |
| ⌶ | 田 | ٹ | ں |
| ت | ں | ط | ≡ |
| 田 | ط | ں | ت |

نقش نمبر ۲

| | | | |
|---|---|---|---|
| ں | ا | عٖ | سں |
| ں | عٖ | ۲ | صں |
| ا | عٖ | مں | مں |
| عٖ | مں | ں | ا |



## دیگر

جس شخص کے پاس ذیل کا نقش ہو گا۔ اس کی دوکان خواہ اُجاڑ میں بھی کیوں نہ ہو۔ گاہک وہاں کھچے ہوئے آئینگے اور سارا دن اسے کاروبار سے ہی فرصت نہ مل

بکے گی۔ نہایت عمدہ اور کشائش رزق کے لئے تیر بہدف نقش ہے۔ اس کو چاند یا سورج یا برہستی یعنی مشتری کی ساعت میں علی الصباح نماز فجر ادا کرنے کے فوراً ہی بعد سورج نکلنے سے پیشتر زعفران اور عرق گلاب اگر ہو سکے تو کیسر و کستوری بھی ملالیں اور کسی کورے کاغذ پر یا اپنی دوکان کے دروازے کے سامنے والی دیوار پر کندہ کر کے دھوپ اور زعفران و مشک وغیرہ کی دھونی ہر روز دیویں اور پھر دیکھیں کہ خدا غیب سے کس طرح روزی دیتا ہے۔ نہایت ہی مفید اور نفع بخش ہے۔

نقش یہ ہے۔

یا فضل باری ۷۸۶ یا رحمان

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۲۷ | ۱۳۰ | ۱۳۳ | ۱۲۰ |
| ۱۳۲ | ۱۲۱ | ۱۲۶ | ۱۳۱ |
| ۱۲۲ | ۱۳۵ | ۱۲۸ | ۱۲۵ |
| ۱۲۹ | ۱۲۴ | ۱۲۳ | ۱۳۴ |

# دیگر

ناظرین! اگر مندرجہ ذیل نقش کوئی شخص اپنے روپے پیسوں والے غلے یا تھیلے یا جیب میں رکھے تو اسے روپے پیسے کی کبھی کمی نہ ہونے پائے اور اگر اس کو اناج کے بوبل میں رکھ دیا جائے تو اناج کبھی ختم ہی نہ ہو۔ جو شخص اس نقش کو اپنے کھیت میں دبا دیوے۔ اس کے کھیت میں فصل آگے سے کئی گنا زیادہ ہو مگر اس بات کا خیال رکھیں کہ اس کو کسی ناپاک جگہ پر نہ لے جایا جاوے۔ ورنہ اس کا اثر جاتا رہیگا اور اس کے عامل کو بھی پاک صاف ہو کر صاف ستھرا لباس پہن کر اس نقش کو لکھنا چاہیئے اور بعد میں اس کو دھوپ گوگل اور مشک زعفران کی دھونی دینی چاہیئے۔ اگر ہر روز دھونی صبح اُٹھ کر نہا دھو کر دی جاوے۔ تو یہ نقش بہت جلدی اپنا دکھاتا ہے۔

(نقش اگلے صفحہ پر ملاحظہ فرمادیں)

نقش یہ ہے۔

| ۱۴ | ۷۸۴ | | ۲۴۵ |
|---|---|---|---|
| ۴ | اللہ | ۱ | ۹ |
| ۴ | ع | ع | ۱۱ |
| ۱عہ | عہ | ۱۳ | عہ |
| ۱۶ | ۳ | ۸ | ععہ |



صاحبان! ذیل کے نقوش بڑے پُر تاثیر اور حیرت کن ہیں جو شخص ان نقشوں کو لکھ کر اپنے پاس بحفاظت رکھیگا اسے دولت کی کمی نہیں۔ مگر یہ نقوش صرف ان صاحبان کے واسطے ہیں۔ جو ہر وقت یادِ الٰہی میں مشغول رہتے ہیں۔ عابد و عارف و عامل ہیں۔ یا ان لوگوں کے لئے جو ہر وقت خلقِ خدا کی خدمت میں یا اپنے ملک و قوم کی خدمت کرنے میں لگے رہتے ہیں۔ جن کو اپنے اور اپنے عیال و اطفال کی روزی پیدا کرنے کے لئے وقت نہیں ملتا

جو کہ اپنے عیال و اطفال کی نسبت خلق خدا کو زیادہ عزیز سمجھتے ہیں اور ان کی تکلیف کو اپنی تکلیف سے زیادہ خیال کرتے ہوئے دوسروں کی خاطر تکلیف اٹھا لینا اچھا سمجھتے ہیں۔ ان کے واسطے یہ نقوش درج کیئے جاتے ہیں۔ ان نقوش کی خاطر ہر وہ شخص جس کے پاس یہ نقوش ہوں ایک روپیہ روزانہ سے لے کر دس بارہ روپیہ روزانہ تک پیدا کر سکتا ہے۔ مگر اس میں شرط ہے کہ وہ شخص جو اس کو صرف اس وجہ سے حاصل کرے کہ مجھے کھانے کے لئے کم ملتا ہے۔ اس کو چاہیئے کہ وہ اپنی ضروریات سے زیادہ ہرگز پیدا نہ کرے اگر اس کے پاس اپنی ضروریات کے علاوہ کچھ بچ جاوے تو وہ دوسرے غریب لوگوں میں تقسیم کر دے یا اس کا کھانا لے کر بھوکوں کو کھلاوے۔ لقالت اور ناجائز اغراض کے لئے ان نقوش کو ہرگز ہرگز استعمال نہ کرنے ورنہ نقصان اٹھاوے گا۔

## ہدایات

مندرجہ ذیل نقوش کو ہر روز علی الصبح اٹھ کر نہا دھو کر کسی سفید کاغذ پر ۔ ۱۱ مرتبہ روزانہ لکھ کر ہر روز دریا میں ڈال کر آیا کرے اس طرح اکہ روز روزانہ عمل کرے

آتی دفعہ اور جاتی دفعہ کسی کے ساتھ ہم کلام نہ ہو اور دوران
عمل میں گندم یا جو کی روٹی کھاوے۔ نمک۔ گوشت وغیرہ
ہرگز نہ کھاوے اگر نقش آٹے کی گولیوں میں باندھ کر دریا میں
ڈالے تو اور بھی اچھا ہے۔ جب اپنے اس عمل کو ختم کر چکے تو
بعد میں حسب ضرورت ایک نقش رات کے وقت لکھ کر
اپنے سرہانے لکھ کر سو جاوے جتنے روپوں کی اسے ضرورت
ہو گی رات کو غیب سے اس کے نیچے نقش کے پاس
روپے پڑے ملیں گے۔ صبح اٹھ کر اٹھا لیا کریں۔

نقوش یہ ہیں

احب یا رقمائیل بجتی یا باسط

۷۸۶

| ۲۸ | ۴۸ | ۶ |
|---|---|---|
| ۱۲ | ۲۴ | ۳۶ |
| ۳۲ | | ۳۰ |

یہاں مطلوبہ رقم لکھے

احب یا رقمائیل بجتی یا باسط

۷۸۶

| ۴ | ۸ | ۱ |
|---|---|---|
| ۲ | ۳ | ۶ |
| ۷ | | ۵ |

یہاں تعداد مطلوبہ لکھے

| ١٧ | ٩ | ٢١ | ۵ |
|---|---|---|---|
| ٢٣ | ١٤ | ١۵ | ٨ |
| ١٢ | ٢٩ | ١١ | ١٩ |
| ١٠ | ٢٠ | ١٢ | ٣٠ |

| ب | د | و | ج |
|---|---|---|---|
| ج | و | د | ب |
| د | ب | ج | ہ |
| و | ج | ب | د |

| اسط تاح رزاق نم |
|---|
| ٣٨٨٧٣١٩٩٩٣٩ |
| ٧٨٣٩١ ١٣٦١٩٨ |
| ٣٠٧١٩٧٧٨٣٩٠ |

نوٹ: ان نقوش میں سے کسی ایک نقش کو یا سب نقوش کو لکھ کر عامل دریا میں روزانہ پھینک آوے۔ جیسے اس کی مرضی کو۔

# نقش برائے مفرور و غائب

اگر کسی شخص کا کوئی عزیز یا رشتے دار۔ دوست متر کہیں چلا گیا ہو یا گم ہو گیا ہو اس کا پتہ نہ ملتا ہو۔ یا کسی کی چوری ہو گئی ہو۔ اور چوری کا پتہ پولیس کے پتہ لگانے پر بھی نہ ملتا ہو۔ تو اس کو چاہیے کہ پاک صاف ہو کر اپنے مقصد کا تصور باندھ کر ذیل کا نقش لکھ کر چرخہ سے باندھے اور کوئی کنواری لڑکی اس چرخہ کو چلاتی جاوے تو تب گمشدہ مفرور چور رجعہ ہو اسباب خود بخود حاضر ہو جائے گا۔

| ٢۵٣ | ٢٦٧ | ٢٦٢ | ٢۵٩ |
|---|---|---|---|
| ٢٦٣ | ٢۵٨ | ٢۵٣ | ٢٦٠ |
| ٣۵٧ | ٢٦٠ | ٢٦٩ | ٣۵١ |
| ٢٨٦ | ٢۵۵ | ٢۵٦ | ٣٦١ |

نقش یہ ہے۔

# طلسم نسواں

ناظرین پیشتر اس کے کہ ہم نے جتنے بھی طلسم و نقوش وغیرہ
درج کتاب کئے ہیں وہ سب عورت و مردوں کے لئے یکساں
لکھے گئے ہیں مگر ان میں عورتوں کے پوشیدہ امراض کی بابت
ایک بھی نقش درج نہیں۔ جو کہ نہایت ضروری ہیں۔ اب ہم
ناظرین کی خدمت میں صرف عورتوں کے متعلق چند ایک نقش
رکھتے ہیں جن کے ذریعے ان کی ہر قسم کی بیماری اور تکلیف کا
علاج کیا جاتا ہے۔ یہ نقش عورتوں کے واسطے نہایت اکسیر اور
کارآمد تجربہ شدہ ہے۔ ضرور آزمائش کریں۔ اگر کسی عورت کو حمل
نہ ٹھہرتا ہو۔ یا ہر بار تیسرے یا چوتھے یا پانچویں مہینہ میں گر جاتا
یا اگر بچہ پیدا بھی ہو۔ تو چند ماہ اڑھائی سال تک کا ہو کر
فوت ہو جاتا ہو۔ عورت کے لئے اس سے بڑھ کر اور کوئی دکھ
نہیں۔ اس دکھ کی خاطر عورت کے لئے اپنا سب کچھ قربان
کرنے کو تیار ہو جاتی ہے لوگ ہزاروں روپیہ اس بات
کی خاطر نجومیوں، فقیروں، حکیموں، ڈاکٹروں کو دے
دیتے ہیں۔ تاکہ ہماری اولاد زندہ رہے یا ہماری عورت کا حمل ٹھہر

...ض اوقات کسی کو فائدہ ہو بھی جاتا ہے۔ مگر بعض بیچاری کمزور
...رتیں تو اسی مرض میں مبتلا صرف علاج مکمل طور پر نہ ہونے کی وجہ
...اس دنیا سے راہی ملک عدم ہو جاتی ہیں۔ اس لئے ہم ان ناتواں
...نوں کی خاطر یہ چند ایک نقوش یہاں درج کر دیتے ہیں۔ تاکہ خاص
...عام ان نقوش سے فائدہ اٹھا سکیں۔ پس جس عورت کے
...ل نہ ٹھہرتا ہو یا بچہ ہو کر فوت ہو جاوے اس کو چاہیئے کہ کسی
...ی سی ساعت میں نہا دھو کر پاک صاف ہو کر اس بات کا
...ل رکھے کہ پاک صاف ہوتے وقت اگر سر دھوئے تو جب
...ک اپنے بالوں کو اچھی طرح نہ سکھائے اس پر عمل نہ کرے جب
...ک جاویں تو اپنے بدن پر صاف ستھرے کپڑے زیب تن کر کے
...تختی چاندی کی بنوائے اس تختی کے اوپر ذیل کا نقش کندہ کر
...ت اپنی کمر پر باندھے تو پھر کبھی اس کا حمل نہ گریگا۔ خواہ وہ

| ۳۵۰۱ | ۳۵۳۲ | ۳۵۲۰ | ۳۵۱۷ |
|---|---|---|---|
| ۳۵۲۱ | ۳۵۱۶ | ۳۵۱۲ | ۳۵۲۲ |
| ۳۵۰۶ | ۳۵۱۸ | ۳۵ [illegible] | ۳۵۱۳ |
| ۳۵۲۷ | ۳۵۱۸ | [illegible] | ۳۵۱۶ |

...ن کی ...ھی منزل تک
...ر کا دے ... کبھی
...گر ... اولاد ... حمل
... ناپید ہو ...
... ت ہے

# دیگر

ناظرین! یہ نقش ان عورتوں کے واسطے ہے جن کو یہ تعمہ ماہواری اس کے حیض کا خون بہت زیادہ آتا ہو۔ یا رُک رُک کر آتا ہو یا درد سے آتا ہو۔ یا حمل قائم نہ رہتا ہو اس کو چاہئے۔ کہ کسی اچھی سی ساعت میں علے الصبح اُٹھ کر نہا دھو کر اپنے خدا یا پرماتما کو یاد کر کے ذیل کا نقش ایک پان کے خالی پتے پر لکھ کر کھالے فوراً شفا حاصل



ہو۔ اگر مرض میں کوئی کمی رہ جاوے تو پھر دوبارہ اسی ساعت میں یہ نقش پان کے پتے پر لکھ کر کھاوے فوراً آرام ہو۔ نقش یہ ہے۔

# دیگر

جس عورت کے گھر میں لڑکا نہ ہوتا ہو یا ہو کر مر جاتا ہو۔ یا فقط لڑکیاں ہی پیدا ہوتی ہوں۔ تو اس عورت کو چاہیے۔ کہ ذیل کا نقش کسی اچھی ساعت میں سوموار جمعرات اور جمعہ

کے روز مشک اور زعفران اور کستوری کے ساتھ لکھ کر دل میں
تصور اپنے مقصد کا باندھ کر اس کو دودھ میں گھول کر خود بھی
پئے اور اپنے خاوند کو بھی پلا دے اور تین دن تک یعنی جن
دن میں دودھ پیویں۔ آپس میں مرد عورت مقاربت کریں۔

خدا کے فضل
کرم سے دراز
لڑکا پادیں
نیز بہدف
زود اثر نقش
نقش یہ ہے

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| کھیعص | | | | یسعہ |
| حمعسق | | | | ہعسقم |
| کھیعص | | | | یسعہ |
| حمعسق | | | | ہعسقم |

# دافع آفات بچگان

مندرجہ ذیل نقش اعظم کو کوئی عورت لکھوا کر اپنے گود کے
بچے کے گلے میں چاندی کی تختی میں کندہ کرا کر ڈال دیوے تو بچہ کو
آسیب، چیچک، خسرہ، ام الصبیان، تشنج مرگی

بڑی بیماری ہے۔ بس جس عورت کے بچے کو یہ امراض ہو جاویں
اس کو چاہیئے کہ اس نقش کو لکھوا کر اس کے گلے میں چاندی
یا سونے کی تختی بنوا کر اس کے اُوپر یہ نقش کندہ کرکے ڈال
دیوے۔ بچہ ہر آفات سے محفوظ رہے گا۔ بلکہ یہاں تک کہ
عورت تکلیف اُٹھاتی پڑتی ہے۔ اس نقش کے اثر سے اس
کو کبھی تکلیف کسی موقعہ پر کسی بچے کو خدانخواستہ ہو بھی
جاوے تو اس کی ماں کو چاہیئے کہ یہی نقش جو اس کے گلے میں
ڈالا ہوا ہے تازہ پانی یا عرق گلاب میں اس نقش کو حل
کرکے وہ عرق بچے کو پلاویں اگر تکلیف زیادہ ہو تو تین دن
تک پلاویں۔ اگر تکلیف کم ہو تو صبح و شام پلا دیویں نقش
لکھنے کی ترکیب یہ ہے کہ مشرق کی ساعت یعنی شمسی
کا دور شروع ہو۔ اس وقت خالص چاندی کی ایک
بیضوی شکل کی تختی تیار کرا دے اور پھر اسی ساعت کے
ذیل کا نقش کندہ کرکے اس کو دھوپ، مشک
اور زعفران کی دھونی دے کر بچے کے گلے میں
ڈال دیوے۔ بچہ ہر آفات سے محفوظ رہے گا۔

(نقش صفحہ ۱۰۳ پر دیکھیں)

| ۳۵۱۷ | ۳۵۲۰ | ۳۵۲۳ | ۳۵۱۱ |
|---|---|---|---|
| ۳۵۲۲ | ۳۵۱۲ | ۳۵۱۶ | ۳۵۲۱ |
| ۳۵۱۳ | ۳۵۳۵ | ۳۵۱۸ | ۳۵۱۶ |
| ۳۵۱۹ | ۳۵۱۴ | ۳۵۲۴ | ۳۵۲۴ |

# نقش برائے دفع آسیب



کسی شخص کو آسیب وغیرہ کا سایہ ہو۔ یا کسی پر جادو کیا
بھوت پریت چمٹے ہوئے ہوں یا اُن کا اثر وغیرہ
جس سے گھر کے سب افراد تکلیف میں ہوں۔
نے کے بعد بھی یہ سحر دُور نہ ہوتا ہو تو اس کو چاہیے
نقش جو کہ اس کام کے لئے نہایت مجرب
اور کسی مکان میں بھوت پریت رہتے ہوں
کرتے ہوں یا اگر کسی مکان میں آسمان
یا پتھر گرتے ہوں جس سے گھر والے تمام
رہتے ہوں۔ ان کو چاہیے کہ ذیل کا

نقش کسی اچھی سی ساعت میں ہُدہُد کے پتے کا عرق نکال کر
ہرن کی کھال کے اُوپر اُلّو کے داہنے پَر کے ساتھ لکھ کر گھر
میں ایک بانس گاڑ کر اس کے ساتھ لٹکاوے یا اس آدمی
کے گلے میں پہلے گوگل اور لوبان مشک کی دھونی دے
کر باندھ دیوے جس آدمی
کو آسیب وغیرہ کا سایہ
ہے ۔ انشاء اللہ تمام
تکالیف دُور ہوں گی ۔

نقش یہ ہے

| ۷ | ۱۰ | ۳ | ۱ |
|---|---|---|---|
| ۱۲ | ۱۱ | ۸ | ۶ |
| ۹ | ۵ | ۴ | ۲ |



## دیگر

اگر کسی مکان میں بھوت پریت یا آسیب وغیرہ رہتے
ہوں یا ان کا اثر اس مکان میں ہو یا بال بچے اور
عورتیں ہر وقت ڈرتی رہتی ہوں جس کی وجہ سے تمام افراد
خوفزدہ یا بیمار رہتے ہوں تو ان کو چاہیئے کہ ذیل کا نقش
لیسر کے ساتھ وتھیل اور ہُدہُد کے پِتّہ کا عرق نکال کر اس
کے ساتھ ہُدہُد جانور کے داہنے پَر کی قلم بنا کر اس مکان
کی دیوار پر لکھ دے تو تمام بھوت پریت اور آسیب وغیرہ

فوراً وہاں سے نکل جاوینگے۔ اور کبھی اس مکان کی طرف رُخ نہ کرینگے۔ نقش یہ ہے۔

لعلقینا۔ مکسلمینا۔ کشفوطط۔ اذد۔ کشافطیونس۔ بیونس۔ دیوانس۔ بونس۔ کلبھم۔ قطمیر۔

نوٹ:۔ اسم لکھ چکنے کے بعد اس کو گوگل اور لوبان کی دھونی دیوے۔ نقش پاک صاف ہوکر کسی چاندنے اتوار کے روز علے الصبح ہی لکھنا چاہئے۔

## دیگر

اگر کسی مرد عورت یا بچے کو سایہ نظر بد یا آسیب وغیرہ ہو جس کے باعث گھر کے تمام افراد پریشان رہتے ہوں کسی علاج اور تعویذ گنڈوں سے بھی فائدہ نہ ہوا ہو تو اس کو چاہئے کہ اس نقش کو اُلّو کی داہنی آنکھ کا عرق نکال اور ہرن کے پتے کا عرق نکال کر دونوں کو ملا کر بہت چھتر وار کے روز علے الصبح کسی زرد رنگ کے ریشمی کپڑے پر لکھ کر سونے یا چاندی کے تعویذ میں مڑھا کر اس کے دائیں بازو پر گوگل اور لوبان کی دھونی دے کر باندھیں تمام آسیب

اور سایہ وغیرہ دُور ہو جاوے گا نقش یہ ہے اس کو پندار یہ نقش کہتے ہیں جو کہ تمام نقشوں کا سرتاج ہے اور ہر مذہب والے اس کو متبرک و مقدس خیال کرتے ہیں۔

نقش یہ ہے

| | | |
|---|---|---|
| ۶ | ۱ | ۸ |
| ۲ | ۹ | ۴ |
| ۷ | ۵ | ۳ |

## دافع سحر

جس کو کسی نے سحر کیا ہوا ہو یا اگر کسی نے دشمنی کر کے کسی کو بیمار کر دیا ہو۔ تو اس کو چاہیئے کہ وہ ہر کات سے خوفزدہ رہتا ہے یا بکواس کرتا رہتا ہے یا نازیبا حرکات ہر وقت کرتا رہتا ہے۔ تو ذیل کا اسم جو کہ دو حصّوں پر منقسم ہے کسی سے لکھوالے یا اس کے رشتہ داروں کو چاہیئے کہ وہ یہ نقش کسی چلتنے اتوار کے روز صبح کی نماز کے وقت فوراً پاک حیات ہو کر لکھیں اور ان دونوں نقشوں کے دوسری طرف یعنی پشت پر مندرجہ ذیل عبارت لکھ کر پھر سات کنوئیں کی یا دلیوں کا پانی لا کر ان کو ایک جگہ ملا کر ان نقوش کو اس پانی میں ڈال

کر پانی کو جلتی آگ پر رکھ دیں اور آگ روشن کریں جب پانی اچھی طرح سے گرم ہو جاوے تو اُتار کر کچھ ٹھنڈا کریں مگر بالکل ٹھنڈا سرد نہ ہونا چاہیئے پھر اس پانی کو دو برتنوں میں ڈال لیں۔ اور دو آدمی آسیب زدہ شخص کو اُٹھا کر کسی بڑے برتن میں ڈالتے جاویں اور تصوّر آسیب کا دل میں رکھے کہ یہ دور ہو جاوے جب پانی ختم ہو جاوے تو پاؤں کے نیچے اس پانی کو نہ آنے دیں۔

(نوٹ) ذیل کی آیت وہ دونوں آدمی جب پانی ڈالیں تو ساتھ ساتھ پڑھتے جاویں آیت یہ ہے:۔

فلمّا جاء السحرۃ سے عمل المفسدین تک (پارہ ۱۱ رکوع ۱۲)

نوٹ ان دونوں نقشوں کی پشت پر یہ اسم لکھے اقسمت علیکم یا ہر قائم

یالوطائیل ۷۸۶ یااسرافیل

| | | | |
|---|---|---|---|
| | ۹۱۹ | ۹۱۴ | ۹۱۷ |
| | ۹۱۸ | ۹۲۳ | ۹۲۵ |
| | ۹۲۳ | ۹۱۶ | ۹۹۱ |
| | | | |

یاجرائیل ۷۸۶ یاعزرائیل

| | | | |
|---|---|---|---|
| [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] |
| [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] |
| [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] |
| [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] |

# طلسم بدنی یا دافع امراض جسمانی

ناظرین ! دنیاوی کاموں اور آسیب وغیرہ کے نقشہائے طلسماتی کے بعد اب ہم آپ کی خدمت میں بدنی یعنی جسمانی طلسم پیش کرتے ہیں جن پر عمل کرنے اور استعمال کرنے سے انسان کی ہر مہلک اور موذی سے موذی امراض کا بھی جلدی خاتمہ ہو جاتا ہے۔ اگر ان نقشوں پر مقررہ ہدایات کے مطابق عمل کیا جائے تو انسان کو کبھی کوئی مرض جسمانی تکلیف نہیں دے سکتا۔ بڑے اکسیر اور تیر بہدف نقش ہیں اور علماء وفقراء کے آزمائش شدہ ہیں۔

اگر کسی شخص کے منہ سے خون آتا ہو۔ یا تپدق وسل کے مرض میں مبتلا ہو۔ یا بلغم وجذام کے مرض میں پھنسا ہوا ہو پرانے سے پرانا مرض ہر قسم و دیگر امراض جسمانی ہوں جن کی وجہ سے آپ سینکڑوں حکیموں اور ڈاکٹروں کے پاس جا جا کر بے بہا دولت کو کوڑیوں کی طرح لٹا بیٹھے ہوں مگر مرض میں کمی نہ ہوئی ہو آپ زندگی تک سے بیزار

ہو گئے ہوں نہ دن کو چین نہ رات کو آرام ہو۔ بلکہ گھر والوں
اور رشتہ داروں کو کھانا پینا اور سونا بھی آپ کی وجہ سے حرام
ہو رہا ہو۔ ہر طرف مایوس اور نا اُمید ہو چکے ہوں یا آپ کے
گھر میں آپ کی عورت کو یا دیگر عورتوں کو مہلک اور پوشیدہ
مراض لگی ہوئی ہوں تو ہمارے اس نقش کو بالکل پاک و صاف
ستھرا لباس پہن کر کسی اچھی سی ساعت میں علے الصبح نماز
فجر کے بعد لکھ کر پانی یا عرق گلاب و زعفران میں گھول
کر روزانہ چالیس یوم تک مریض کو پلاویں۔ انشاء اللہ
مریض بہت جلد شفایاب ہو گا اور آپ کو دعائیں دیگا۔
اس نقش میں سینکڑوں برکات بھری ہوئی ہیں جو کہ آپ کو
استعمال کرنے سے معلوم ہونگی۔ یہاں صرف تھوڑی سی
معلومات درج کی گئی ہیں۔ نقش اکسیر اور آزمائش شدہ ہے۔

سورۃ اخلاص کا نقش ہے

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۵۰ | ۲۵۳ | ۲۵۶ | ۲۴۳ |
| ۲۵۵ | ۲۴۴ | ۲۴۹ | ۲۵۴ |
| ۲۴۵ | ۲۵۸ | ۲۵۱ | ۲۴۸ |
| ۲۵۲ | ۲۴۷ | ۲۴۶ | ۲۵۷ |

عمل

## دیگر

یہ نقش بڑا ہی مقدس اور متبرک ہے انسان خواہ کسی بھی مرض میں کیوں نہ پھنسا ہوا ہو۔ اس نقش کو چار دن تازہ پانی یا عرق گلاب میں دھو کر پلا دیا جاوے تو خدا کے فضل سے تمام امراض جسمانی سے آرام پاوے۔ اس نقش کو بالکل پاک صاف ہو کر کیسر اور کستوری کو گلاب کے عرق میں حل کر کے لکھے اور پھر زعفران و مشک کی دھونی دیلوے۔ بعد میں مریض کو عرق گلاب میں دھو کر پلاوے۔ چار روز کے اندر اندر بحکم خدا شفا کلی ہو۔ نقش یہ ہے۔

| بسمہ | ا | ع ع | سہ |
|---|---|---|---|
| ۱۹ | ۱۱ | ۲۹ | ۲ |
| ۸ | ۶۸ | ۳ | ۳۹ |
| ۴ | ۳۱ | ۹ | ۶۶ |

## اسم اعظم

ناظرین! اسم اعظم کی تعریف کرنے کے لئے ہماری قلم

اور زبان میں طاقت نہیں۔ جو شخص اسم اعظم کو استعمال کرتا
ہے۔ اسی کو اس کی عظمت کا پتہ لگتا ہے۔ عارفان و عابدان
خدا بزرگ ہائے کہنہ حضرت ذوالنورین مصریؒ و حضرت امیر
علیہ السلام و حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ نے اس متبرک
اسم اعظم کی بابت اپنی کتابوں میں بہت ہی بڑھ چڑھ کر
تعریف لکھی ہے۔ یہ اسم جس کے پاس ہو گا اس کو کبھی
کوئی آفت۔ و یا خوف نہ آئے گا۔ بلکہ سوائے موت
کے ہر قسم کی مصیبت جو کہ انسان کے سر پر آوے اس اسم
کی برکت سے فوراً کافور ہو جاتی ہے اگر بیمار کو دھو کر
پلا دیں یا اس کے گلے میں یا بازو پر باندھ دیں تو مریض
کو جلدی شفا حاصل ہو۔ اگر اس کو اپنی خزانے والی پیٹی میں
یا جنس و مال میں رکھیں تو خزانے اور مال میں کبھی کمی واقع
نہ ہو گھر میں دیوار پر لگا دیں یا لکھیں تو وہ مکان آگ
وبا اور آسیب وغیرہ سے محفوظ رہے۔ اگر کشتی میں بیٹھے
وقت اپنے پاس رکھیں تو کشتی غرق نہ ہو کسی کو زیر
کرنا ہو تو ختم کرنا۔ مقدمہ میں جیت ہو گی۔

(نوٹ جس شخص کے پاس یہ نقش ہو اس کو بجا لانا پاکی)

اپنے جسم سے اس کو علیحدہ کر دینا چاہئے بعد میں پھر پاک صاف ہو کر اس اسم کو حفاظت سے اپنے پاس رکھ لینا چاہیئے۔

ترکیب اس کے بنانے کی یہ ہے کہ کسی اچھی سی ساعت میں علی الصبح اٹھ کر حاجات ضروریہ سے فارغ ہو کر پاک صاف ہو۔ اور صاف ستھرا لباس پہنے بدن اور کپڑوں کو معطر کرے خدا کی پرستش کر کے اپنی تمام آفات کے دافع کا تصوّر رکھ کر اس نقش کو کیسر و کستوری اور عرق گلاب ملا کر انار کے درخت کے قلم سے لکھے اگر اس نقش کو پہلے ایک سو آٹھ مرتبہ اسی طرح روزانہ لکھ کر اکیس دن تک آٹے کی گولیاں بنا کر دریا یا تالاب یا نہر میں مچھلیوں کو ڈالے اور پھر اکیس روز گھر آ کر بغیر کسی کے ساتھ بات کئے چاول اور گندم کی روٹی پکا کر غریبوں کو تقسیم کرے پھر وہ نقش لکھ کر ایک ایک کو حفاظت سے اپنے پاس رکھے اور ایک کو اپنے روپیہ پیسوں والی صندوقچی میں رکھ دیوے اور پھر خدائی برکات کا ملاحظہ فرماویں۔ انشاء اللہ تھوڑے ہی دنوں میں گھر بھرت ہو جائے تو کہیں۔ بڑا اکسیر تیر بہدف

در تجربہ شدہ اسم ہے۔ نقش یہ ہے۔

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۸ | و | ھ | ۱۱ ۱۱ | ۳۱۱ | ص | m | [illegible] |
| m | ک | و | ۵ | ۱۱ ۱۰ ۱۱ | ۵ ۱۱ | A | m |
| م | m | ۹۶ | و | ھ | الھا | ع | م |
| ۱x | ط | m | ۶۸ | و | ھ ۱۱ | ۱۱ | ۴ |
| ۱۱ ۱۱ | ۱کو | ۲ | m | [illegible] | و | ھ | ۱۱ ۱۱ |
| ھ | 21 | اسکو | 7 | m | [illegible] | و | ھ |
| د | ھ | ,4 | م ھ | | | [illegible] | |
| P | د | ھ | ۱۱ ۱۱ | R | ہ | m | [illegible] |

# نقش برائے دفع بواسیر

اگر کسی شخص کو خونی و بادی بواسیر ہو جس کے باعث اسے سونا
بیٹھنا کسی کے پاس کھڑے ہونا بھی دوبھر معلوم ہوتا ہو باوجود کئی
علاج کرنے کے بھی اسے آرام حاصل نہ ہوتا ہو تو اس کو چاہئے کہ
کسی بابرکت اتوار کو علی الصبح پاک صاف ہو کر ایک چاندی کا پترا
[illegible] مندرجہ ذیل کا نقش کندہ کرائے اور پھر اس پترے کی

چوڑی بنوائے۔ اس چوڑی کو اپنے داہنے ہاتھ میں باندھ لے
بواسیر کا مکمل آرام ہو جائے گا۔ اور مسے وغیرہ تمام خشک ہو کر
جھڑ جاویں گے۔ نہایت اکسیر اور تیر بہدف نقش ہے۔



## دیگر

اگر کسی شخص کو دھرن پڑتی ہو۔ یعنی مہینہ دو مہینہ کے بعد
ناف ڈھل جاتی ہو جس کے باعث اسے تکلیف کا سامنا
کرنا پڑتا ہو۔ کیونکہ یہ بھی ایک بڑی نامراد مرض ہے جس کو
لگ جاتی ہے اس کو کھانا پینا، چلنا، پھرنا۔ کھڑا ہونا مشکل
ہو جاتا ہے۔ بلکہ بار بار پاخانوں کے آنے سے انسان بالکل
نحیف اور کمزور ہو جاتا ہے۔ اس لئے ایسے مریضوں کو چاہئے
کسی کنواری لڑکی کے ہاتھ سے سوت کے سات دھاگے

## دیگر

اگر کسی عورت یا شخص کو پرانی سے پرانی تپ دق ہو یا
دکی مرض ہو جس کے باعث رات کو خود آرام نہ کر سکے
بلکہ دوسروں کو سونے نہ دے یا کسی کو باسور یا سودا وغیرہ امراض
نے گھیر رکھا ہو۔ اس کو چاہیئے۔ کہ اتوار کے روز صبح کے
وقت پاک صاف ہو کر ذیل کا نقش دو کاغذوں پر لکھے۔
ایک کو تو پانی میں گھول لیا کرے۔ چند دنوں کے اندر مرض
سے نجات حاصل کرے۔

نقش یہ ہے

عہ لحہ سعہ عہ ۶۴ عساعا

## دیگر

اگر ذیل کا نقش لکھ کر کسی مریض کے گلے میں باندھ دیویں
سونے یا چاندی یا تانبہ کے تعویذ میں مڑھا کر مریض کے
گلے میں ڈال دیں یا بائیں بازو پر باندھ دیویں۔ تو وہ
شخص دیاد آفات سے محفوظ رہے بلکہ تا زندگی پھر

اس کو کبھی ایسا مرض لاحق نہ ہو۔ نقش یہ ہے۔
غنح ۔ نعشح ضلع ۔ صلع ۔ یح

# برائے دفع مرگی

جس آدمی کو مرگی کا دورہ ہو جاتا ہو۔ اس کو ذیل کا نقش اگر کاغذ پر لکھ کر اسے کسی قسم کے تعویذ میں مڑھا کر مریض کے گلے باندھ دیوے۔ فوراً مرگی کا دورہ دور ہو جاوے اور برسوں کا مریض اس سے نجات حاصل کر کے تمام کو دعائے خیر دیوے۔ تجربہ شدہ تعویذ ہے۔

نروع و فروع ۔ خلق و لقیق فے المحال وللذل
حد دنبا توطن ۔ لمود ویذ دل عھن

# برائے طحال

طحال کے لئے ایک اور مجرب در تیر بہدف نقش ہے
اس کو اس طرح استعمال کرے ۔ کہ ایک لوہا کیڑا کھ

کاٹ کر اس کو سات تہ کر کے اس کے اوپر ایک کورا کوزہ مٹی کا رکھ کر اس کے بیچ ذیل کا نقش کاغذ پر لکھ کر ڈال دیوے۔ انشاء اللہ مریض کو جلد شفا ہو۔

نقش یہ ہے۔



## دیگر

مندرجہ ذیل نقش خنازیر۔ کنٹھ مالا اور ورم گلو کے لئے نہایت اکسیر و مجرب المجرب ہے اگر کسی شخص کو غدود درد اور پھوڑے پھنسی خواہ کسی قسم کے ہوں تو اس نقش کے اثر سے تمام تکالیف کو آرام بخشے اس نقش کو کسی کورے کاغذ پر صاف ہو کر لکھے اور پھر نیلے رنگ کے ریشمی دھاگے میں باندھ کر مقام تکالیف پر باندھ دیوے حکم الٰہی سے شفا بادست کا اثر کارآمد نقش ہے

نقش یہ ہے




ختم شد